تم دن رات کلپ کلپ کر اپنے اسی منہ بولے بھائی کی زندگی اور صحت کی دعا مانگا کرتیں۔

یہ بھائی جس سے سات سال کی عمر میں تم نے یہ پوتر ناتا جوڑا تھا اور ستّر برس کی عمر تک اسے نباہ گئیں

اور یہ عالم فاضل بھائی شہرت اور عزت کی اونچی چوٹی پہ براجمان بھائی ــــــ اپنی اس منہ بولی غریب، کم حیثیت بہن سے محبت کرتا تھا کتنی عزت کرتا تھا۔ یہ صرف میں جانتی ہوں اور شائد تمہارا دل۔

سال بھر پہلے اس کی بیماری کی خبر سُن کر تم ہزار میل سے دوڑی چلی آئیں۔ اور کس دل سوزی، کس محبت، کس خاموشی سے تم اس کی خدمت اور دلسوزی کی دل رہی کرتی رہیں۔

مگر تمہاری صحت گر رہی تھی۔ ہاتھ پیر جواب دے رہے تھے اور تم سمجھ رہی تھیں کہ اب خدمت کا دم ختم ہو رہا ہے۔ خدمت لینے کا وقت آ چکا ہے اور یہ تم بھی جانتی تھیں ــــ ہاں اس حقیقت کی بھی شناسا تھیں کہ جب تک ہاتھ پاؤں چلتے ہیں سب اپنے ہوتے ہیں۔ جب یہ رفیق ساتھ چھوڑ دیتے ہیں۔ تو اکثر اپنے بھی منہ موڑ لیتے ہیں۔

تم نے مجھ سے کہا ــــ اب مجھے گھر بھجوا دے، اب مجھے ایسا لگ رہا ہے کہ میں بہت دن نہ جیوں گی۔

میں سمجھ رہی تھی ــ یہ ماں کی ممتا بول رہی ہے جو بیماری دکھی میں اپنے بچے کے پاس رہنا چاہتی ہے۔ تم جانتی تھیں تمہارے پاس دکھ اس احساس کو صرف میں سمجھ سکوں گی اور میں نے تمہاری خواہش پوری کردی

تمہیں گھر پہونچنے کا انتظام کر دیا۔

سب روکتے رہے مگر تم اپنے گاؤں چلی گئیں۔ پریشان سی و بدحواس سی۔ کھوتی ہوئی سی۔ مجھے بار بار گلے لگاتیں۔ لڑکیوں کو بار بار پیار کرتیں اور اپنے بھائی کی بار بار بلائیں لیتیں ........ جو تمہیں دلاسا دیتے رہے، سہارا دے کر گاڑی میں بٹھایا۔ جلدی واپس آنے کیلئے کہا۔

میں رو رہی تھی کہ مجھے اب تم سے ملنے کی امید نہ تھی۔ تم رو رہی تھیں کہ تمہیں اب کسی سے پھر ملنے کی آشا نہ تھی۔ مگر وہ مسکرا رہے تھے فقرے کس رہے تھے۔

ہاں تم چلی گئیں!

جو اندیشہ تھا وہ صحیح نکلا۔ تمہیں فالج کا اثر ہو گیا تھا۔ عجیب و غریب فالج جس میں سب عضو بیکار نہیں ہوتے ہیں پھر بھی انسان وہ نہیں رہتا جو تھا۔ تم ناموں کو گڈمڈ کرنے لگیں۔ چہرے پہچان لیتیں۔ مگر نام لیتے لیتے زبان لڑکھڑا جاتی۔ شعور کی لہر کبھی آتی۔ کبھی ٹوٹ جاتی۔ تم بہک جاتیں — اور اس احساس سے کہ تم بہک گئی ہو کرب کی ایک لہر سارے وجود پر چھا جاتی۔

مگر اس عالم میں بھی تم مجھے نہیں بھولیں — اپنے "بھائی" کو نہیں بھولیں۔ [illegible] اپنے بچوں کو نہیں بھولیں۔ تمہارے خط آتے رہے دوسروں سے لکھوائے ہوئے۔ تم اور تمہارا خاندان لکھنے پڑھنے سے ایسا ہی بے بہرہ تھا جیسے ابتدائی انسان تھا۔ تم خیریت منگاتی رہیں۔ بار بار بلاتی رہیں کہ خود آنے کے قابل نہ تھیں۔

مگر تم سے ملنے کون آتا۔؟

تم ایک نیچ ذات کی غریب، اپاہج فرد — تم جواب کسی کے کام آنے کے قابل نہ تھیں — کون آتا — کون بلاتا؟ سب بنے کے ساتھی ہوتے ہیں نا؟

اور پھر ہم پر قیامت گذر گئی۔

مگر تم اس سے بے خبر رکھی گئیں۔ رکھی جا سکیں کہ تم معذور، اپاہج ان پڑھ، دنیا سے بے خبر، ایک پلنگ پر پڑی مجبور رہتی تھیں۔

جس خبر پر ہزاروں افراد رو رہے تھے۔ تم اس سے بے خبر تھیں تمہارے خاندان والے بھی یہ جانتے تھے کہ تم اس صدمہ کو سہار نہ سکو گی۔ شاید مر جاؤ — شاید پاگل ہو جاؤ —

پھر کون جانے!

یہ دل — یہ شیشے سے زیادہ نازک۔ چٹان سے زیادہ مضبوط دل — کون جانے کیا سہہ سکتا ہے کیا نہیں۔؟

کبھی ایک جنبش لب نہ سہار سکے۔ چٹان سے ٹوٹ جائے....

کبھی سکت سے سکت وار سہہ جائے اور یونہی دھڑکتا پھڑکتا رہے —

کون جانے تم بھی اس صدمہ کو سہار لیتیں — پھر شاید تم سے مل کر دل کی بھڑکتی آگ پر چھینٹا پڑ جاتا — کہ سچے غم گسار کے سینے سے لپٹ کر رو لینے سے دکھ بٹ جاتا ہے نا۔؟

مگر تم ہر بات سے بے خبر — پھر بھی بے قرار و پریشان — خط لکھواتی رہیں — مجھے بلاتی رہیں۔

میں دل کو مضبوط کر کے تمہارے پاس جانے کا ارادہ کرتی رہی

اور توڑتی رہی ـــــ ڈرتی رہی کہ تم سے مل کر ضبط کے بندھن ٹوٹ نہ جائیں گے کیا؟ کیسے ـــــ کیسے تم سے یہ سب چھپا سکوں گی؟
دن، ہفتے اور مہینے گذرتے رہے اور میں تم سے ملنے نہ جا سکی!

اور پھر ایک دن میں نے فیصلہ کر لیا ـــــ بس کل ضرور تمہارے پاس جاؤں گی ـــــ جانے کب ماضی کے پیار کا یہ آخری بندھن بھی ٹوٹ جائے۔ اس سے پہلے میں تمہیں ایک نظر دیکھ تو لوں۔
مگر اس رات دروازے پر کھٹکا ہوا۔ اور وہاں تمہیں کھڑا دیکھ کر حیرت سے میں دم بخود رہ گئی۔
تم کہ اپنے گھر میں دو چار قدم چلنے کے قابل نہ تھیں.... فالج کے حملے سے نیم جان و نیم حواس!
تم کہ.... کسی صاحب ثروت گھرانے کی فرد ہوتیں تو کسی نرسنگ ہوم میں نرسوں سے خدمت لے رہی ہوتیں یا کسی عام فارغ البال خاندان سے ہوتیں تو پلنگ پر پڑے پڑے گھر والوں سے خدمت لیتیں دوا علاج کراتیں۔ دوسروں کو ستاتیں اور اپنی انانیت کو تسکین دیتیں۔ اپنی فرسٹریشن نکالتیں۔
تم ـــــ کیسے ـــــ خدایا کیسے ـــــ پانچ چھ گھنٹے کا بس کا یہ کٹھن سفر کر کے یہاں آ گئیں؟
بجلی کی کوند کی طرح یہ سب خیال ذہن میں سے گذر گئے!
تم ہاتھ میں لوٹا پکڑے، بغل میں چادر دبائے، کانپتی دُبلی

ٹانگوں پر اپنے بے ڈھنگے بھاری جسم کا بوجھ اٹھائے کھڑی تھیں۔ ویسی ہی صاف ستھری، پاک پاکیزہ، مگر ـــ ہمیشہ کی طرح چہرے پر مسترت نہ تھی ہونٹوں پہ پیار بھری مسکراہٹ نہ تھی۔ ہاتھ پیر میں لرزشں۔ آوازمیں لڑکھڑاہٹ چہرے پر بیماری اور پریشانی کے تاریک سائے اور آنکھوں میں درد وغم کا ساگر۔

تم آئیں ـــ مگر کس حال میں۔

مگر اب بھی ہر کسی پر محبت کی برکھا ہو رہی تھی۔ ہر ایک کو یاد کیا جا رہا تھا۔ سب سے ملنے کی خواہش کی جا رہی تھی۔ الفاظ اور دماغ میں ہم آہنگی نہ تھی مگر محبت اپنا کرشمہ دکھا رہی تھی۔

مگر تم آئی تھیں۔ اصل مقصد تو یہی تھا ـــ تم آئی تھیں یہاں کہ اپنے بھائی سے مل لو ـــ کئی ہفتے سے تم بے قرار تھیں۔ تمہارے خاندان والے ٹھیک سے بات نبانا بھی تو نہ جانتے تھے۔ تم ان کو برا بھلا کہتی اور کوستی رہیں کہ میرے بھائی کی خیریت منگا کر دو اور جب دل کو قرار نہ آیا تو بیٹے کو لے کر چل پڑیں۔

کون سی حس تھی یہ جس نے تمہارے دل کو خبر کر دی تھی۔

تم ماں نہ تھیں کہ ممتا تڑپ اٹھتی ہے۔ بہن یا بیٹی نہ تھیں کہ کہا جاتا ہے خون کا رشتہ بڑا گہرا ہوتا ہے۔ کسی کو کچھ ہو جائے تو یہ خون ملک اٹھتا ہے؟

تم تو خالی ایک خدمت گذار تھیں۔ ایک غریب چاہنے والی منہ بولی بہن ـــ

پھر کیسے تمہارے دل کو خبر ہو گئی ؟
تم نے بلک کر، ہاتھ جوڑ کر، جیسے ڈرتے ڈرتے مجھ سے پوچھا۔
"سچ بتا ۔ سچ کہیو ۔ بھائی ۔ بھائی کیسے ہیں ؟"
یہ لمحہ ۔ آہ ۔ یہ جان لیوا لمحہ آخر آ گیا ۔ جس کے خیال سے میں لرز رہی تھی ۔ !
کون سا جذبہ تھا جس نے مجھ سے یہ کہلوا دیا ۔ " وہ تو اچھے ہیں ۔ علاج کے لئے امریکہ گئے ہیں ۔" آواز کتنی ہموار تھی ۔ جو لفظ دل چھید کر نکل رہے تھے ۔ وہ کتنے پرسکون انداز میں ادا ہوئے تھے ۔
مگر تمہارے چہرے پر شک کی پرچھائیاں تھیں ۔ تم ایک ٹک مجھے تک رہی تھیں ۔ اور میں اسی جد و جہد میں تھی کہ تم میرا چہرہ نہ پڑھ سکو !
لوگ آتے رہے اور تم سے ملتے رہے ۔ تم ہر ایک سے ایک ہی سوال کرتیں ۔ اور وہ صبر کی سل کلیجہ پر رکھ کر میرا تبایا ہوا جواب دہرا دیتا اور پھر ۔ نیند کی گولی کھلا کر، تمہارا ہاتھ ہاتھ میں لے کر میں تم سے نارمل انداز میں باتیں کرنے کی کرتی رہی ۔ تم جس حال میں بھی ہو مجھے عزیز ہو !
مگر ۔ تم جیسی زندگی سے بھرپور ہستی کی معذوری ، نیم زندگی میرا دل مسوستی رہی ۔ تم بار بار میرا ہاتھ اٹھا کر چوم لیتیں ۔ اور میں یہ سب جھیلتی رہی ۔ تم سو گئیں ۔ میری رات بھی بیت گئی ۔
صبح ہو گئی ۔ رات بھر وہ دروغ مصلحت آمیز میرے

سینے میں اٹکا رہا ۔ رات بھر جان لیوا سچائی مجھے نگلتی رہی !

اور دن ـــــ وہ تو رات سے زیادہ سخت تھا کہ تم بار بار سوالات کرتی رہیں ان کے بارے میں ، ان کے خط کے بارے میں ، ان کے آنے کے بارے میں !

میں تمہیں کیسے بتاتی کہ وہ اس مقام پر ہیں جہاں سے ازل سے نامہ و پیام بند ہے ۔ میرا سپاٹ لہجہ دوسروں کو رلا رہا تھا ۔ مگر میں تمہیں زندہ رکھنا چاہتی تھی ـــــ تم اس بے کراں محبت کے ساگر کی بوند ۔ جو کبھی میرا حصہ تھا ۔ تم بھی کہیں بحر فنا میں ضم نہ ہو جاؤ ۔

اور پھر تم جانے کے لئے تیار ہو گئیں ۔ تم کہ پہلے آتیں تو مہینوں سے پہلے واپس نہ جاتیں ۔ نہ جانے دی جاتیں ـــــ آج میں گھنٹے بعد تم جا رہی تھیں ـــــ یہ سمجھ کر کہ اب تم مجبور و معذور کو کوئی نہیں روکے گا ـــــ آج تم کسی کی خدمت کرنے کے قابل نہیں رہ گئی تھیں نا ؟ خود خدمت کی محتاج تھیں ۔

ہم میں وہ جذبہ ، وہ حوصلہ ، وہ ہمت کہاں تھی جو تمہیں روکتے ـــــ خدمت کرتے اور اس سیوا کا بدلہ چکاتے جو تم عمر بھر سب کی کرتی رہیں ۔ ہم بھلا کیسے ایک غیر کی خدمت کا بار اٹھاتے ـــــ جو اپنوں کی خدمت بھی کرنے سے گریز کرتے ہیں ۔

ہم ـــــ جن کے پاس وسائل تھے ، موٹریں ، پیسہ ، تم سے ملنے نہ جا سکے ۔ تم دکھ اٹھا کر ملنے آئیں تو بعض نے تم سے ملنے چار قدم پر آنے کی زحمت نہ اٹھائی ۔

تم ـــــ ممتا کی جان ، خدمت کا پیکر ، سیوا کی مورتی ہو تو ہوا کرو

ہم خود اپنے مسائل میں الجھے ہوئے ہیں۔

ہاں ہم نئی تہذیب کے مارے، نئے کلچر — کھوکھلے کلچر کے سلامی — خودنمائی، خود پرستی کے شکار — اپنی حالت کے بھنور میں چکر کھاتے ہوئے انسان!

ہم — جو کائنات کا محور صرف اپنی ذات کو سمجھتے ہیں۔

ہم جن کو اس پر غصہ اور جلن ہے کہ ساری دنیا اور خود خالق کائنات ہماری خواہش اور مرضی کا پابند کیوں نہیں؟

ہم کہ اس "فرسٹریشن" میں خدا کے منکر اور انسانوں سے بیزار ہوتے چلے جا رہے ہیں۔

ہم کہ — "ذہنی تنہائی، وجودیت کا کرب، زندگی کا دکھ، محرومی، ناکامی، لفظوں کے جال میں پھنس گئے ہیں۔

ہم — سکون و طمانیت سے کوسوں دور — اپنی آگ میں خود ہی جلتے ہیں۔

ہم جو بہت کچھ ہوتے ہوئے بھی — کچھ نہ ہونے کے دکھڑے روتے رہتے ہیں۔

ہم کہ زندگی کو سورگ بنانے کی جگہ نرک بنانے پر تل گئے ہیں۔

ہم — جو لینا جانتے ہیں دینا نہیں۔

ہم — جو اپنی اولاد کو بھی سچی ممتا بھری محبت نہیں دے پاتے۔

ہم میں اکثر ایسے بھی ہیں جو ہزاروں میں کھیلتے ہیں، اسراف بے جا کرتے ہیں پھر بھی تنگی کا رونا روتے ہیں۔

آہ! ہم ـــ جو خود غرضی، بے یقینی اور بے ذاری کے جال میں پھنسے پھڑپھڑا رہے ہیں ۔ کاش ہم ۔ تم ـــ اور تم جیسوں کو سمجھ سکتے ۔

تمہاری سیرت کا حسن، شخصیت کی دلکشی، تمہاری محبت کی وسعت، خدمت کی لگن، تمہارا سچا ایثار، بے لاگ قربانی کا جذبہ، تمہارا ایمان و یقین! کاش ـــ اے کاش یہ صفات اور زیادہ عام ہوتیں ۔ یہ جذبے زیادہ فراواں ہوتے ۔

مگر تم ہو کیا؟

یہ فنکار بھی عجیب مخلوق ہوتا ہے، جسے چاہے آسمان پر چڑھا دے، جسے چاہے پاتال میں گرا دے ۔

تم ایک معذور و بے بس ہستی، نچلے طبقے کی جاہل، ان کلچرڈ بوڑھی عورت، تم میں ہے کیا بھلا؟

اور تم چلی گئیں ........ چلتے وقت ایک بار پھر تم نے مجھے اپنے سینے سے بھینچ لیا ـــ درد محبت کی گرمی کی لہر، تمہارے جسم سے میرے جسم و روح میں سرایت کر گئی ۔

تم چلی گئیں ......

میرے زخموں کو کرید کر ......

میرے دماغ کی طنابیں کس کر ......

اور تم سے لپٹ کر جی بھر کر رونے کی تمنا دل کی دل ہی میں رہ گئی ۔

مگر نہیں ـــ نہیں ـــ تم میرا غم بٹانے آئی تھیں ۔

تمہاری یہ محبت ، یہ اپنائیت ، یہ احساس ، کیا زخم پہ مرہم

نہیں رکھتا۔ ؟

کیا اس حالت میں صرف تمہارا آنا ہی انسانیت پر یقین پیدا

نہیں کر دیتا۔ ؟

تم چلی گئیں .......

مگر یہ رشتہ ۔ یہ درد کا رشتہ ....... اور بھی

مضبوط ہو گیا۔

دنیا کی کون طاقت اسے توڑ سکتی ہے ۔ ؟ ...

اس کا سر دھیرے دھیرے جھکتا چلا جا رہا تھا۔

کہانی ختم ہوتے ہوتے آنکھیں خمار آلود ہو چکی تھیں ۔

اور اب وہ سو رہی تھی ـــــ مدت کے بعد گہری اور

پر سکون نیند ....



ضیاء نرگس

# یادوں کے فانوس

— تمہارا خط مجھے چار پانچ دن ہوئے ملا — مگر یہاں کی گرمی — الاماں — یہ لگتا ہے جیسے محبت کے تمام خاب بات کو پگھلا کر رکھ دے گی۔ فضا میں گرم بگولے اڑتے رہے۔ آج ایک دم بادل گھر کر آئے تو میں تمہیں خط لکھنے بیٹھ گئی ۔ ردم جھوم کر گھٹا برس رہی ہے۔ ساری فضا۔ خنک ہو گئی ہے۔ باہر ہلکی ہلکی نامعلوم سی پھوار پڑ رہی ہے۔ چنبیلی کی نرم و نازک کلیوں کی پنکھڑیاں نہایت خاموشی سے سامنے برآمدے میں ڈھلک کر آگری ہیں۔ ہوا کا نرم جھونکا چنبیلی کی ہلکی سی مہک چرائے میرے چہرے کو چھوتا رہا — اور بالوں کو سرسراتا گذر گیا تو مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے بھولی ہوئی یادیں میرے دل کو چھوتی گذر گئیں — اور ان کے نرم و نازک قدموں کی چاپ کو میں نے کچھ یوں محسوس کیا جیسے ؎

ایک آہٹ سی ہوئی دل کے دریچے کے قریب
کون یادوں میں دبے پاؤں چلا آتا ہے

بارش کے قطرے اسی یکسانیت سے گر رہے ہیں اور اس شدید

عالم تنہائی میں بھی یوں محسوس ہوتا ہے کہ ماضی کے جھروکوں سے مجھے کوئی آواز دے رہا ہے۔ میں ڈر جاتی ہوں۔ گھبرا کر پیچھے کی اور دیکھتی ہوں تو ان جھروکوں سے تمہارا چہرہ ابھرتا ہے اور پھر یہ نقوش مدھم پڑ جاتے ہیں میں اپنے خیالات کو جھٹک دیتی ہوں، مگر یہ خیالات میرا پیچھا کب چھوڑتے ہیں۔ جی چاہتا ہے کہ ان یادوں کے خارزاروں سے دامن جھٹک کر اپنی زخمی روح سمیت ایک ایسے انجانے دیس میں نکل جاؤں جہاں کے چاروں اور اندھیارے میں ڈوب کر رہ جاؤں ـــ مگر کاش یہ ممکن ہوتا ـــ یہ کوئی ضروری بھی تو نہیں ہے، ہر وہ بات جو میں چاہوں پوری ہو جائے اور میری تو آج تک کوئی بھی خواہش پوری نہ ہوئی ـــ نہ جانے کیوں ـــ جسے چاہا وہ بچھڑ گیا ـــ جس سے دوستی کی وہ آگے نکل گیا ـــ اور میں تنہا رہ گئی۔ ہر دوسرا دوستی کا یقین دلاتا ہے مگر اس کے باوجود بھی یہ احساس ہوتا ہے کہ بس تنہا ہوں ـــ میرا کوئی ـــ کوئی نہیں ـــ اچھے ساتھی ملنا کتنا مشکل ہیں۔ ـــ میرے اچھے ساتھی ـــ میرے ہمدم! تم کہاں ـــ تم کہاں ہو ـــ؟

برابر میں میری بچی سو رہی ہے۔ سوتے سوتے وہ ایک لمبی سی سسکی لیتی ہے اور میں اس پر جھک جاتی ہوں ـــ میرے آنسوؤں کی شبنم کے قطرے میری آنکھوں سے ڈھلک کر اس کے پھول جیسے گالوں پر گرتے ہیں ـــ میں انھیں اپنے ہونٹوں میں جذب کر لیتی ہوں۔ ہوا کا ایک تیز جھونکا آتا ہے ـــ اور میرے بالوں کو پریشان کر جاتا ہے ـــ میں چہرے پر آئی لٹوں کو پیچھے جھٹک کر تمہیں خط لکھنے میں مصروف ہو جاتی ہوں اور تمہارے متعلق سوچتی

ہوں تو مجھے اپنا بچپن یاد آجاتا ہے ـــــ کچھ عجیب سی کیفیت مجھ پر طاری ہو جاتی ہے ـــــ گو میرا بچپن کوئی خاص حسین نہیں گذرا ـــــ مگر پھر بھی ـــــ اب بھی ان دنوں کی یاد آتی ہے تو جیسے میرا جی اندر ہی اندر بیٹھنے لگتا ہے۔

شائد تمہیں یاد ہو کہ دادا ابّا بھی بھول بھلیوں والی حویلی میں۔ میں تم اور میری رشتہ کی بہنیں اور بھائی ـــــ ہم لوگ سارا وقت اودھم مچایا کرتے ـــــ گرمیوں کی طویل دوپہروں میں جبکہ سارا گھر خس کی ٹٹیوں لگے کمروں میں آرام کرتا، ہم سب بچے تینگوں کے فراق میں ننگے پاؤں جھتوں جھتوں بھاگتے پھرتے ـــــ میں بچپن میں بے انتہا شریر تھی ـــــ میں نے کبھی لڑکیوں کی طرح گڑیاں نہیں کھیلیں نہ ہنڈکلیا پکائی ـــــ بلکہ مجھے تو ہمیشہ ان کھیلوں سے ازلی بیر رہا۔ جب کبھی بھی کسی گڑیا کی شادی ہوتی تو میں کبھی لڑکیوں کا ساتھ نہ دیتی بلکہ بارات میں ہلڑ باز لڑکوں کے ساتھ اُدھم مچاتی ہوئی آتی۔ سارا وقت تینگوں کے چکر میں ماری ماری پھرتی ـــــ میرے بابا اور امی ان باتوں سے بہت پریشان تھے۔ وہ مجھے سمجھاتے اور میں روز وعدہ کرتی کہ اب کبھی دوپہر میں نہیں کھیلوں گی ـــــ مگر دوپہر آتے ہی میں تمام کے ہوئے وعدے بھول جاتی ـــــ میں نے سنا تھا کہ میرے پیدا ہوتے ہی میری پھوپھی یعنی تمہاری امی نے مجھے تمہارے لئے مانگ لیا تھا۔ اس کا شائد تمہیں بچپن ہی سے احساس تھا۔ تم مجھے خواہ مخواہ دبانے کی کوشش کرتے۔ خود شرارت کرتے اور میرا نام لے دیتے جس پر مجھے خوب ڈانٹ پڑتی ـــــ میں رو رو کر سارا گھر سر پر اٹھا لیتی ـــــ اپنی امی اور بابا

سے اس وقت تک روٹھی رہتی جب تک کہ وہ مجھے منا نہ لیتے ۔ میرے بابا
جتنا مجھے پیار کرتے اتنا ہی میرے اوپر سختی کرتے ۔ ان سختیوں کے
باوجود بھی میں ایک سے ایک نئی شرارت کرتی اور اسی طرح ہنستے کھیلتے
میرا بچپن گذر گیا ۔

جیسے جیسے میں بڑی ہوتی گئی میرے ذہن میں یہ خیال پختہ
ہوتا گیا کہ مجھے تمہارے ساتھ زندگی گذارنی ہے ـــــ میری شرارتوں
میں کوئی فرق نہ آیا ـــــ کالج کی ہر ادھم بازی میں میرا ہاتھ ہوتا ۔
اتنی شوخ و شنگ ہونے کے باوجود بھی جب میں تمہیں دیکھتی میری
شوخی رخصت ہو جاتی ۔ تمہارا مزاج بھی عجیب تھا ـــــ تم مجھے ستا کر
خوش ہوتے ۔ حالانکہ تمہارا دوسروں کے ساتھ رویہ بہت اچھا تھا ۔ تم
اکثر و بیشتر لوگوں کے بیچ میں بیٹھ کر لمبے لمبے قہقہے لگاتے اور میں جب بھی
اتفاقاً کسی کام سے وہاں پہونچ جاتی تم فوراً خاموش ہو جاتے ـــــ میں
فوراً وہاں سے ہٹ آتی ۔ میرا جی اندر ہی اندر ڈوبنے لگتا ـــــ اپنے
کمرے میں کتابوں پر جھکی رہتی ۔ مگر کان تمہاری آواز پر لگے رہتے ۔۔
میری کبھی بھی سمجھ میں نہ آتا کہ تمہارا رویہ اتنا کیوں عجیب تھا ـــــ شائد پھوپھی
اماں کے بے جا لاڈ پیار نے تمہیں خود سر بنا دیا تھا کہ تم اپنے آگے کسی کو
کچھ نہیں سمجھتے تھے ۔ مگر مجھ میں اور سب لوگوں میں تو بہت فرق تھا ـــــ میں نے
بڑے عیش میں زندگی گذاری تھی ۔ مجھے تو صرف تمہارے سہارے کی
ضرورت تھی ۔

عورت کتنی ہی پڑھ کیوں نہ جائے مگر اسے ایک مضبوط سہارے

کی ضرورت ہوتی ہے جو کہ زندگی کی تاریک راتوں میں اسے سہارا دے سکے۔ جانے ہر عورت کی یہ فطرت کیوں ہوتی ہے کہ مرد کی زندگی میں وہی پہلی اور آخری روشنی بن کر جھلملائے ـــ اور اس کے بعد گھور اندھیرا چھا جائے مجھے شاید یہی کچھ میں بھی چاہتی تھی ـــ مجھے کبھی کبھی اس بات کا احساس ہوتا اگر لوگ مجھے اس بات کا احساس نہ دلاتے کہ مجھے تمہارے ساتھ سارا جیون نبھانا ہے۔ تمہاری لاپروائیوں کے باوجود بھی مجھے اطمینان سا تھا کہ تم میرے ہو اور میرے گرد خوشبو سے لدے جھونکے تیرتے رہے۔ مجھے تم پر بڑا مان تھا ـــ اس لئے کہ میں نے اور تم نے اپنا بچپن ساتھ نبایا تھا ـــ اگر بچپن کی یادیں اسی طرح بھلائی جا سکتی ہیں تو میں تمہیں بھی بھلا دوں گی ـــ مگر نہیں ـــ ٹھہرو۔ شائد میں تمہیں کبھی نہ بھلا سکوں گی۔ میرے ذہن میں ایک ایک کر کے ماضی کے دریچے کھلتے چلے جاتے ہیں۔ تم اندر آ کر دیکھو ان یادوں کے شیش محل میں تمہیں اپنا ہی عکس نظر آئے گا۔

پھر ایک دن ایسا آیا کہ تم یورپ چلے گئے۔ تمہارے جانے کے بعد مجھے معلوم ہوا کہ تمہیں مجھ سے ہمیشہ یہ شکایت رہی کہ میں تمہیں نظرانداز کئے رہتی ہوں اور شائد کوئی اور ہے جسے میں نے اپنے خیالوں میں لبا رکھا ہے ـــ تمہارے سوچنے کا انداز کتنا پست تھا۔ جانے تم مجھ سے کس بات کی توقع رکھتے تھے۔ تمہیں کیا معلوم کہ جو جادو بن کے ان کہے بولوں میں ہے ـــ وہ کہہ دینے میں کہاں ہے ـــ کیا سب کچھ کہہ دینے کی بھی ضرورت تھی۔ تم نے کبھی ان خاموش نگاہوں کو دیکھنے کی کوشش ہی نہ کی جو کہ بڑے مان سے تمہارے ہی اوپر اٹھا کرتی اور جھک جاتی۔

پھوپھی امی تمہارے آنے کے دن گنا کرتیں اس لئے کہ تم ان کے اکلوتے بیٹے تھے۔ وہ بڑے ارمانوں سے شادی کی تیاری میں منہمک تھیں اور میں نم پلکیں اٹھائے اداس دیکھتی رہ جاتی کہ یہ کس چیز کی تیاری کر رہی ہیں—— انھیں کس کا انتظار ہے—— بہار آئی۔ خزاں ہوئی—— خزاں ہوئی بہار گذر گئی—— تم نہ آئے مگر تمہارا خط آیا—— تم نے وہیں شادی کر لی تھی—— پھوپھی امی نے اپنے سینے پر دو ہتڑ مارے تھے۔ رو رو کر آنکھیں اندھی کر لیں۔ ان کے سارے ارمان خاک میں مل گئے۔ اور سب سے بڑی بات یہ کہ میرے بابا کو کیا منہ دکھاتیں۔ میری بچپن کی مانگ چھٹ گئی تھی۔ بابا اور امی بھی دل برداشتہ رہتے—— پوری حویلی میں ایک سناٹا رہتا—— جہاں پر کہ قہقہے گونجا کرتے۔ میں سارے گھر میں چور بنی پھرتی—— جیسے یہ سب کچھ میرا کیا دھرا ہو—— میری شوخی ایک بجھے ہوئے انگارے کی طرح ذرا سی روشنی دکھا کر ختم ہو گئی تھی۔ مجھے ایسا محسوس ہوا کہ جیسے میرا وجود اندر ہی اندر سلگ رہا ہو لیکن اس خاموش—— اکتائی اور بجھی زندگی سے مطابقت پیدا ہو چلی تھی۔ اس کے باوجود بھی ذہن یادوں کی بازگشت کی آماجگاہ بن کے رہ گیا تھا۔ اک کرب مسلسل—— ایک خلش—— تم نے ایسا کیوں کیا—— تم نے آخر ایسا کیوں کیا——!!

میں اپنے تصور سے کہیں دور بھاگ جانا چاہتی تھی۔ مگر یہ کبھی نہ ہو سکا—— میرے ذہن میں یادوں کا ایک میلہ سا لگا رہتا۔ پوری حویلی کو ایک مہیب سناٹے نے گھیر لیا تھا اور میں کھوئی کھوئی چاندنی راتوں

میں پرانی یادوں کو سینے سے لگائے خاموشش سر نیہوڑائے چاند کو تکا کرتی ۔ مجھے اکثر محسوس ہوتا ہے جیسے صحن میں لگے ہوئے درخت ۔ جھلی ہوئی بیلیں لمبی محرابوں والے دالان آپس میں سرگوشیاں کر رہے ہوں اور بھولی بسری داستانوں کو دہرا رہے ہوں ۔ انھوں نے مجھے خوشی سے قہقہے لگاتے بھی دیکھا ہے اور اب خاموشی سے آنسو بہاتے بھی دیکھتے ہیں ۔ اکثر یہ لگتا ہے کہ جیسے سارا گھر ہولے ہولے سانسیں لے رہا ہو ۔ میں ویران ۔ تنہا لٹی لٹی سی جانے کب تک اسی حالت میں بیٹھی رہتی ۔ اور رات کے جانے کتنے پہر ، شبنم سے نم بستر پر خاموشی سے گر کر سو جاتی ۔ تم کہو گے کہ یہ تو کوئی نئی بات نہیں ۔ نئی کہانی نہیں ۔ عموماً ایسا ہی ہوتا ہے ۔ بزرگ اکثر و بیشتر ایسی غلطیاں کرتے ہیں اور خمیازہ ان کی اولاد بھگتتی ہے ۔ تمہارے نزدیک اس میں جدت نہ ہو ۔ ساری دنیا ویسی ہی تھی ۔ خوشبوؤں سے بھری ہوئی ۔

مگر میرے لئے اس میں کچھ نہ تھا ۔ تمہیں کیا معلوم کہ میرے جی پر کیا قیامت گذر گئی ۔ جتنی میں کالج میں شوخ و شنگ تھی اتنی ہی مجھے ہر چیز سے نفرت ہو گئی اور میں خاموشی سے تھرڈ ڈویژن میں بی اے کر کے گھر بیٹھ گئی ۔ سب نے مجھے بہت سمجھایا ۔ آگے پڑھنے پر اکسایا ۔ شائد میرے دکھوں کا اسی طرح مداوا ہو ۔ مگر میں کسی طرح تیار نہ ہوئی ۔ لمحے پہ لمحے گذرتے رہے اور میرے دکھ کا مداوا کوئی نہ کر سکا ۔ اور مجھے رہ رہ کر ریتیں کا یہ شعر یاد آرہا ہے ۔ !!

مری تخلیق لمحوں سے ہوئی تھی !

میں اک فریاد بن کر رہ گیا ہوں

اس منزل پہ آکے میں حیران و ششدر کھڑی ہوں۔ جہاں پر آکر انسان جذبات و احساسات کو قطعی گنوا بیٹھتا ہے — اب نہ مجھے کسی شے کے حصول میں آسودگی نظر آتی ہے اور نہ ہی کسی شے کی محرومی سے رنجیدہ اور ملول ہوتی ہوں بس ٹھیک ہے۔ سب ٹھیک ہے۔ ٹھیک ہی ہوگا۔ یہاں کون سے ارمان دل میں ہیں — ؟ اکثر میں خواب دیکھتی — کہ میں تنہا چلی جا رہی ہوں مجھے راہ سجھائی نہیں دیتی — بال پریشان ہیں اور دامن — راستے کے خارزاروں سے تار تار — پاؤں تھک کر شل ہو جاتے ہیں اور راہ نہیں ملتی۔ تھک کر گر پڑتی ہوں — اکثر سوتے میں سسکیاں لے لے کر رونے لگتی —

میرے بابا اٹھ کر آتے اور پیار سے میرے سر پہ ہاتھ پھیرتے۔ میری بچی — تم کیوں رو رہی ہو — کیا تم نے کوئی ڈراؤنا خواب دیکھا — میں آنکھیں کھول دیتی۔

"نہیں تو بابا۔" وہ اداسی سے میرا چہرہ دیکھتے رہتے۔ انھیں میرے دکھ کا احساس تھا۔ انھوں نے کبھی زبان سے کچھ نہ کہا مگر ان کی آنکھیں بتا دیتیں کہ وہ میری وجہ سے پریشان ہیں۔

اور میرے دکھ کا مداوا کرنے کے لئے انھوں نے کافی سوچ بچار کے بعد میرے لئے جیون ساتھی چنا۔ جس کو میں قطعی نہ جانتی تھی۔ تمہارا خیال — صورت میرا پیچھا نہ چھوڑتا تھا۔ بابا کے کہنے کے مطابق مجھے کسی سہارے کی ضرورت تھی — تمہارا مضبوط سہارا تو کبھی کا چھوٹ

چکا تھا۔ شائد عورت کی فطرت یہی ہوتی ہے کہ جو اس کو ٹھکرائے اسی کی چاہت میں اپنے آپ کو ختم کر دیتی ہے۔!

میں بابل کے سینے سے لگی روتی رہی۔ "بابا مجھے اپنے سے جدا نہ کیجئے۔ میں آپ کے پاس رہوں گی بابا۔" وہ میرے بالوں پر پیار سے ہاتھ پھیرتے رہے۔ "آج تک کوئی اس طرح رہا ہے میری بچی، جو تم رہو گی۔؟"

"وہ شب برات کی رات تھی۔ انھوں نے مجھے بڑے پیار سے سمجھایا۔

"جاؤ اپنے نام کی شمع روشن کرو، اپنے لئے اچھی اچھی دعائیں مانگو۔ خدا تمہارا مستقبل خوشگوار بنائے۔ آج کی رات دراجابت کھلا رہتا ہے۔" باہر آتشبازی چھوڑی جا رہی تھی۔ "انھوں نے میرے نام کی شمع روشن کی، شمع پگھلتی رہی اور میری آنکھوں سے آنسو ڈھلکتے رہے۔ میرے منہ سے ایک بھی دعا نہ نکلی۔ ان کے ہٹتے ہی میں نے پھونک مار کر اپنی شمع بجھا دی۔ شمع کے اسطرح بجھ جانے کو اچھا شگون نہیں سمجھتے۔ مگر مجھے ان تمام باتوں کی کیا پرواہ تھی۔

میرے لئے تو ہر اچھا شگون برا شگون تھا۔!

پھر ایک دن ایسا آیا۔ باہر صحن میں ڈھولک پر سہاگ گائے جا رہے تھے۔ میری سہیلیاں میری مانگ میں افشاں چنتی رہیں۔ میری پلکوں سے ستارے ٹوٹتے رہے اور میرا دل تمہیں پکارتا رہا تم کہاں ہو۔ تم کہاں ہو۔ اور میں آنکھیں بند کرکے ایک انجانے دیس میں آ گئی۔ جب میں نے بوجھل پلکیں اٹھا کے دیکھا۔ تو وہاں میں تھی۔ میرے زندگی بھر کے ساتھی، میرے ہمدم۔ میرے شوہر تھے۔ میرے پاس روپیہ تھا جس کی مجھے قطعی ضرورت نہ تھی۔ حیلمان تے

کپڑے تھے جن کا مجھے قطعی شوق نہ تھا۔ سب طرح کے عیش و آرام تھے۔ اگر میں اس پر بھی خوش نہ رہتی تو مجھ پر سو مرتبہ لعنت تھی۔ میرے شوہر مجھ سے بے انتہا محبت کرتے ہیں۔ مگر جانے کیا بات ہے کہ یہ لگتا ہے کہ جیسے میں سالہا سال سے صدیوں سے بھاگتی چلی آ رہی ہوں ــــ مجھے یوں ہی یادوں کے راستے پر دوڑتے رہنا ہے، بھاگتے رہنا ہے۔ میری کوئی منزل نہیں۔

اب شام کا دھندلکا پھیلتا چلا جا رہا ہے۔ سیاہ بدلیوں میں تیرتا ہوا نیلا سا چاند آکاش پر ڈگمگا رہا ہے۔ شام اور بھی گہری اداس ہو گئی ہے۔ یہ شامیں مجھے اور بھی اداس کر دیتی ہیں ــ سامنے افق پر اکیلا ننھا سا تارا چمک رہا ہے۔ اسے میں دیکھتی ہوں اور تمہارے لئے دعا مانگتی ہوں اور میرا جی بھر آتا ہے۔

تمہارا خط سامنے کھلا پڑا ہے ــــ تم ابھی یورپ سے کچھ دن ہوئے لوٹ کر آتے ہو۔ میری شادی پر تم نے بڑے اجنبی انداز میں مجھے مبارکباد دی ہے ــــ اور اپنے گھر بلایا ہے۔ بلانے کا بہت بہت شکریہ ــــ!

کیا تم یہ سمجھتے ہو کہ میں تمہارے خط کا جواب دوں گی۔ ہرگز نہیں۔ یہ طویل خط بھی اور خطوط کی طرح جو کہ میں اداسی اور پریشانی کے عالم میں لکھتی تھی نذر آتش ہو جائے گا ــــ اور اب پتہ نہیں کیوں جیسے میرے دل کا قرار سا کہیں گم ہو گیا ہے۔ ہر آہٹ پر دل دھڑکتا ہے جیسے کوئی ہے ــــ کوئی مجھے اپنی اور بلا رہا ہے ــــ شاید تم ــــ کہیں موت تو نہیں! ــــ نہ معلوم کون؟



رشید ہ خان

# اَن داتا

میں نے جب آنکھ کھولی تو یہی سنا اور سمجھا کہ راجہ اس شخص کو کہتے ہیں جو شراب پیتا ہے، ریس کھیلتا ہے۔ عیاشی کرتا ہے۔ اور بڑے بڑے بڑے جرائم کر کے بھی جیل نہیں جاتا بلکہ دربار میں بیٹھ ان (اناج) کھلانے والوں کا گلا کاٹ کر ان داتا کہلاتا ہے۔ اس کے کپڑے پیرس میں ڈھلتے ہیں۔ شراب فرانس سے آتی ہے۔ علاج یورپ کے بڑے بڑے ڈاکٹر کرتے ہیں اور اس کے بچے لندن میں تعلیم پاتے ہیں۔ اس کے ریس کے گھوڑے پھل اور میوہ جات کھاتے ہیں اور ان سب خرافات کا بوجھ بھوکے، مفلس اور جاہل عوام کے کاندھوں پر رکھا جاتا ہے۔

ایسے ہی ایک ان داتا کی سرزمین نرسنگھ گڑھ میری ننھیال تھی جہاں اکثر میرا آنا جانا رہتا تھا۔ میں نے وہ شاندار قلعہ اندر سے بھی دیکھا ہے جو ایک پہاڑی پر بنا ہے اور جو اپنے وجود میں ہزاروں داستانیں چھپائے آج بھی کھڑا ہے مگر ویران اور بند ہے اور جو اب صرف ایک یادگار ہے۔

اس قلعہ میں کبھی ایک دنیا آباد تھی۔ راجہ صاحب سو اپنی رانیوں
کے یہیں رہا کرتے تھے۔ پورے قلعہ میں بساط سیاست بچھی رہتی تھی۔ آقا
سے لے کر نوکر تک اس بساط پر اپنے اپنے مہرے چلاتے نظر آتے تھے۔ ایسے
جوڑ توڑ ملائے جاتے تھے کہ عقل دنگ رہ جائے۔

اس قلعہ کے لوگ دو پارٹیوں میں بٹے ہوئے تھے ایک بیوہ
رانیاں اور ان کے ملازم جو قلعہ کے پچھلے حصے میں بسے ہوئے تھے اور
دوسرے راج بھون کی رانیاں اور ان کے نوکروں کا ایک لشکر۔

بیوہ رانیاں جو داتا یا رانی ماں کہلاتی تھیں۔ آپس میں بڑے
چھوٹوں کی دیواروں سے منقسم تھیں۔ وہ رانیاں جو کسی راجہ کی بیٹیاں
یا بہنیں تھیں ان کی جاگیریں مقرر تھیں۔ جو رانیاں جاگیر دار گھرانے سے
تعلق رکھتی تھیں ان کی تنخواہیں مقرر تھیں ان جاگیروں اور تنخواہوں
میں بھی مرتبے کا خیال رکھا گیا تھا۔

ان رانیوں کے علاوہ ایک قسم رانیوں کی اور بھی تھی جنھیں
نہ رانی کہہ سکتے تھے اور نہ لونڈی۔ ان کی بہت معمولی تنخواہیں مقرر تھیں۔ قلعہ
کی زبان میں انھیں پاسوان کہا جاتا تھا۔ پاسوانیں بیاہتا نہیں ہوتی تھیں۔ جو لونڈی
راجہ صاحب کی نظر میں مقبول ہو جاتی اس کے پاؤں میں سونے کا ایک کڑا ڈال د
جاتا تھا۔ یہ اس بات کی نشانی تھی کہ اب یہ معمولی لونڈی نہیں رہی بلکہ اسے راجہ
صاحب کے بستر تک پہونچنے کا پورا پورا حق حاصل ہو گیا ہے۔

ان سب رانیوں اور پاسوانوں سے بھی جب راجہ صاحب کا دل
جاتا تو وہ ریاست سے باہر تفریح کی غرض سے نکل جاتے تاکہ ریاست کے

بھیڑوں سے دور رہ کر اپنی صحت بحال کر سکیں۔

ایسے ہی ایک موقع پر جب راجہ صاحب اپنی صحت کی بحالی کے لئے کشمیر گئے تو وہاں سے ایک معمولی حیثیت کی کشمیری لڑکی کو رانی بنا کر اپنے ساتھ لے آئے۔ سترہ اٹھارہ سال کی یہ کشمیری لڑکی حسن کا ایک نادر نمونہ تھی۔ بڑی بڑی سیاہ آنکھیں بن پیئے مخمور رہتی تھیں اور گالوں پر ہمیشہ گلاب کھلے رہتے تھے۔

راجہ صاحب بھی اپنی سدھ بدھ بھول کر اسی کے ہو رہے۔ ایک سے ایک قیمتی ہیروں اور جواہرات سے رانی کا جسم سجا دیا۔ اطلس و کمخواب میں سر سے پیر تک ڈھانک دیا۔ اشارے پر دوڑنے والے خادموں کی ایک فوج عطا کر دی گئی۔ کئی گاؤں جاگیر میں مرحمت فرما دیئے۔ محل میں روز ہی کوئی نہ کوئی تفریحی پروگرام رہتا تاکہ اس آزاد پنچھی کا دل پنجرے کے پنجرے میں گھبرا نہ جائے اور وہ خوش رہے۔

مگر نہ جانے کیوں رانی کا دل نہ ہیرے جواہرات سے خوش ہوتا نہ ناچ رنگ کی محفلوں میں لگتا اور نہ کنیزوں کے سوانگ بھرنے پر ہنستا۔ وہ اس طرح قلعہ کی ایک ایک بات کو دیکھتی جیسے کوئی نوگرفتہ ہرنی اپنے آس پاس کے ماحول کو دیکھتی ہے۔ ہاں اسے اگر کہیں سکون ملتا تو وہ تھی اس کی منہ بولی کشمیری موسی کی قربت جس سے تنہائی میں بیٹھی وہ گھنٹوں باتیں کیا کرتی۔

"کیوں موسی عثمان چچا کے کھیت کے مصری مکئی کے بھٹے کتنے میٹھے ہوتے ہیں۔"

"اب تو میری بھیڑ نے میمنا دے دیا ہوگا۔ اسی کی طرح کا ہوگا۔"

گد گدا سا سفید روئی کے گالے کی طرح۔"

"موسی تجھے وہ کشمیری ملن کا گیت یاد ہے جس کی دھن الغوزہ پر چند پر بجایا کرتا تھا۔؟"

"موسی چندر نے قسم کھائی تھی کہ وہ میرے سوا کسی سے"....

اور موسی گھبرا کر اس کے نازک لبوں پر ہاتھ رکھ دیتی ــــ پھر ادھر ادھر دیکھ کر سمجھاتی۔

بیٹی۔ پچھلی باتیں بھولنے میں ہی بھلائی ہے۔ سنجوگ تو مقدر کی بات ہے اور ایک ہندو عورت تو اپنے خاوند کے سوا کسی اور کا دھیان کرنا بھی پاپ سمجھتی ہے۔ تمہیں تو خوش ہونا چاہئے کہ بھگوان نے تمہیں اتنی بڑی رانی بنا دیا۔ ایسے کس کے بھاگ ہوتے ہیں اور پھر راجہ صاحب تمہارا کتنا ژلار کرتے ہیں۔" بھگوان تمہارا سہاگ امر کرے۔"

مگر زبردستی کا سہاگ امر ہوتا تو کجا زیادہ دن قائم بھی نہ رہ سکا۔ دو سال کے اندر ہی اندر راجہ صاحب پر لوک سدھار گئے اور رانی کو، جو حسن و شباب کا چھلکتا ہوا ایک جام تھی، مجبوراً بیوگی اور بیرنگی کا لبادہ اوڑھ کر رانی ماں کا خطاب قبول کرنا پڑا۔ ساتھ ہی راج بھون خالی کر کے قلعہ کے پچھلے حصّہ میں منتقل ہونا پڑا۔ کیونکہ رسم کے مطابق راج بھون میں ریاست کا راجہ اور اس کی رانی ہی رہ سکتے تھے۔ راجہ کے مرنے کے بعد ان کا گود لیا ہوا لڑکا راجہ بن کر راج بھون میں آگیا۔ کہتے ہیں اسی وارث نے راجہ صاحب کو کسی طوائف کے ہاتھوں زہر دلا کر ختم کرا دیا تھا اور پھر طوائف کو ہزاروں روپئے

دے کر بھوپال اسٹیٹ بھجوا دیا تھا۔

وقت گذرتا گیا اور اس کی رفتار نے قلعے کے رہنے والوں کو یہ بھی بھلا دیا کہ کبھی اس راج بھون میں ایک کشمیری رانی کا راج تھا۔ جس کا منظور نظر بننے کے لئے وہ نہ جانے کیا کیا ہتھکنڈے کھیلا کرتے تھے۔ ملازم اس کے حکم کو بجالانے میں ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی کوشش کرتے تھے اور اگر کسی دن ملازم کا نام لے کر اس سے کسی کام کو کہتی تو وہ دن بھر دوسروں سے یہ بات کہتے نہ تھکتا تھا کہ آج سرکار رانی نے فلاں کام خاص طور پر مجھ سے کرایا۔

آج یہ سب کچھ صرف ایک خواب تھا۔ راج محل کی بساط سیاست الٹ چکی تھی اب اس کی جگہ نئی بساط اور نئے مہروں نے لے لی تھی۔ مگر اچانک ایک واقعہ نے سب کے ذہنوں کو جھنجھوڑ کر رکھ دیا۔

ایک دن مہاراج صبح سویرے اپنے باغ میں چہل قدمی کر رہے تھے کہ ایک کنیز خاموشی سے آکر پیچھے کھڑی ہو گئی۔ جیسے ہی مہاراج گھومے اس نے آگے بڑھتے ہوئے ان کے چرن چھو کر کہا۔

"مہاراج کی جے ہو۔" اور پھر خاموش کھڑی ہو گئی۔

مہاراج نے سوالیہ نگاہوں سے کنیز کی طرف دیکھا۔ مگر جب وہ بدستور سر جھکائے خاموش رہی تو پوچھا۔

"کیا بات ہے؟"

"ان داتا۔"

"کیا کہنا چاہتی ہو؟"

"سرکار وہ ...... چھوٹی ماں ہیں نا" لونڈی گلا صاف کرتے ہوئے بولی۔

"کیوں؟ کیا ہوا چھوٹی رانی ماں کو؟ مہاراج نے فکر مند ہو کر پوچھا۔

"سرکار، میری زبان نہیں کھلتی مگر...... آپ کی ریاست کی آن خطرے میں ہے۔" لونڈی نے ڈرتے ڈرتے کہا۔

"صاف صاف کہو، کیا بات ہے؟ ڈرو نہیں، تمہیں کچھ بھی نہ ہوگا"

"ان داتا۔ چھوٹی رانی ماں کے پاس رات کو کوئی آدمی....؟"

"خاموش"۔ راجہ نے کڑک کر کہا۔ ان کی بھویں تن گئیں۔ اور غصہ سے آنکھیں شعلے برسانے لگیں۔ وہ تھوڑی دیر بے چینی سے ٹہلتے رہے۔ پھر کچھ سوچ کر کنیز کے پاس رک گئے۔ جیسے اندر اندر کسی بات کا فیصلہ کر چکے ہیں۔

"اگر یہ بات غلط ہوئی تو؟" انھوں نے کنیز کو مخاطب کیا۔

"ان داتا! ہمارے مائی باپ ہیں ــــ میری گردن اڑا دیجئے گا"۔

"ہوں تمہیں کیسے معلوم ہوا۔؟"

"سرکار مجھے سنتری نے بتایا تھا کہ وہ کئی روز سے دیکھ رہا ہے کہ قلعے کے پیچھے والے دروازے سے دو کنیزیں خالی کلسہ سر پر رکھے اور گھونگھٹ نکالے نکل جاتی ہیں اور تین بجے واپس آتی ہیں۔ ان کے منہ پر گھونگھٹ ہوتے ہیں مگر پھر بھی ایک کی چال ڈھال سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ مرد ہے۔ سرکار رات بڑی رانی ماں کے کہنے سے میں نے درواز

پر کان لگا کر سنا تو اندر سے کسی مرد کے بولنے کی آواز آ رہی تھی۔ ان کے کہنے پر ہی میں آپ کے پاس۔

"تم جا سکتی ہو۔" راجہ نے ہاتھ اٹھا کر کہا اور لونڈی اس طرح بھاگی جیسے سولی پر چڑھتے چڑھتے ایک دم معافی کا پروانہ مل گیا ہو۔

رات کی تاریکیوں نے قلعہ پر اپنا سایہ ڈال کر اسے ایک ہیبت ناک دیو کی شکل میں بدل دیا تھا۔ سردی غضب کی تھی۔ سب ہی اپنے اپنے کمروں میں بند آتشدانوں کے پاس بیٹھے آرام کر رہے تھے۔ صرف چھوٹی رانی ماں اس سردی سے بے نیاز کسی سے محو کلام تھی۔

"چندر، آج تو نہ جانے کیوں تمہارے الغوزے پر وہی پرانا ملن کا گیت سننے کو دل چاہ رہا ہے۔"

"نہیں کنو۔ میں یہاں ایسی کوئی بات کرنا نہیں چاہتا جس سے کسی کو شک ہو۔ اپنے دیس پہونچ لینے دو۔ پھر ملن سیج پر ہی وہ راگ سناؤں گا۔" چندر نے شرارت سے رانی ماں کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا۔

اور رانی شرما کر اس کے سینے سے لگ گئی۔ پھر نہ جانے کیا سوچ کر اس کی آنکھیں ڈبڈبا گئیں۔

"چندر، بھگوان جانے ہمارے سپنے کبھی پورے بھی ہوں گے یا نہیں۔ میرا دل چاہتا ہے کہ اڑ کر اپنے دیس چلی جاؤں۔ یہ

۔ قلعے کی اونچی اونچی دیواریں، پہرہ دار، بندوق رکھے ٹہلتا ہوا سنتری یہ سب ہمیں کیسے نکلنے دیں گے۔؟"

بھگوان کے لئے اتنی اداس نہ ہو کمو۔ جب میں ان سب کی آنکھوں میں دھول جھونک کر یہاں آسکتا ہوں تو تمہیں باہر بھی لے جانے کی مجھ میں ہمت ہے۔ بس دو تین دن کی بات ہے۔ شیام آجائے تو پھر بند وبست کروں گا۔ لے یہ برفی کھا۔ تو شوق سے برفی کھاتی ہے نا، آج ایک بڑی دکان پر رکھی دیکھ کر مجھے یاد آگیا۔ چندر نے برفی کا دونا آگے بڑھاتے ہوئے کہا۔

"دھت۔ رہا وہی گھامڑ کا گھامڑ۔ ارے مجھے یہاں کوئی برفی کی کمی ہے۔ اتنی کھاتی ہے کہ جی بھر گیا ہے۔" اب تو رانی کھلکھلا کر ہنس پڑی ــ اس کے دانت ہونٹوں پر اسطرح سج گئے جیسے گلاب کی پنکھڑیوں پر شبنم کے قطرے۔

اچانک ایک گرجدار غصّے سے کانپتی ہوئی آواز نے اس کی ہنسی کا گلا گھونٹ دیا۔

دروازہ کھولو چھوٹی ماں ـــ کواڑوں پر مکّے برساتی ہوئی آواز پھر گونجی اور رانی کو یہ سمجھنے میں دیر نہیں لگی کہ یہ آواز راجہ کے سوا کسی کی نہیں تھی۔ وہ ایک دم خوف سے زرد پڑ گئی جیسے کسی نے جسم کا خون چوس لیا ہو ـــ بڑی مشکل سے بولی کون ہے؟ لال (یعنی رانیاں راجہ کو لال کہتی تھیں)؟"

"ہاں، میں دروازہ توڑ دوں گا۔ چھوٹی ماں جلد کھولو۔"

"مگر میں کپڑے تو پہن لوں۔" لرزتی آواز کمرے میں گونج کر رہ گئی۔

اور جیسے ہی دروازہ کھلا۔ غضبناک راجہ معہ اپنے دو شکاری کتوں کے اندر داخل ہوا۔ اس کی متجسس نگاہیں کمرے کا جائزہ لے رہی تھیں۔ نظریں کمرے میں رکھے ایک بڑے صندوق پر رک گئیں۔ بجلی کی طرح جھپٹ کر راجہ نے صندوق کا پٹ اٹھایا۔ اوندھے پڑے گنہگار کو بالوں سے پکڑ کر راجہ نے باہر گھسیٹا اور اپنے شکاری کتوں کی زنجیر چھوڑ دی۔ صبح سے بھوکے رکھے گئے یہ خوفناک کتے آن واحد میں اپنے شکار پر ٹوٹ پڑے۔

"نہیں نہیں۔" چھوٹی رانی پاگلوں کی طرح کتوں پر جھپٹی۔ مگر بیچ ہی میں راجہ کے مضبوط ہاتھوں نے اسے روک لیا اور وہ ان مضبوط ہاتھوں میں بے ہوش ہو کر جھول گئی۔

صبح ریاست میں یہ خبر آگ کی طرح پھیل گئی کہ رات چھوٹی رانی کو سانپ نے ڈس لیا۔ ارتھی کے ساتھ خود راجہ صاحب ننگے سر تھے۔ صرف قلعے کی دو وفادار کنیزیں یہ جانتی تھیں کہ جب وہ اپنی بدنصیب رانی کو سویرے اٹھانے گئیں تو اس کے کمرے میں خون اور ہڈیوں کے بچے کچھے ٹکڑے پھیلے ہوئے تھے اور رانی دلہن کی طرح سجی اپنی مسہری پر پڑی تھی۔ مسہری کے نیچے چھوٹے ہوئے ہاتھ کی انگوٹھی سے وہ بڑا اور قیمتی ہیرا غائب تھا جسے وہ ہمیشہ پہنے رہا کرتی تھیں۔



بھارت ایک مُرقّع ہے
مذہبوں کا،
تہذیبوں کا،
زبانوں اور پہناووں کا،

رسموں اور رواجوں کا،
روایتوں اور جدّتوں کا،
آدرشوں اور اُمنگوں کا،
کاوشوں اور کامیابیوں کا۔



بے مثال رنگارنگی
لازوال یکجہتی

بھارت ایک گلدستہ ہے
جس میں آراستہ
بھانت بھانت کے پھول
آنکھوں کو بھاتے ہیں،
دِلوں کو لبھاتے ہیں،
دماغوں کو معطر بناتے ہیں۔

davp 73/125

مہندر ناتھ

# میرے زخم

دراصل میں تو خود حیران تھا کہ مجھے کیا ہو گیا ہے۔ اُرملا کو دیکھنے کے بعد میری آواز کیوں حلق میں اٹک جاتی ہے۔ جو کچھ وہ کہتی ہے اسے کرنے پر میں کیوں مجبور ہو جاتا ہوں۔ اُرملا کو میرے گھر آئے ہوئے صرف چند دن ہوئے تھے۔ وہ اپنی پھوپھی کے ساتھ آئی تھی۔ اگر میں اپنے خد و خال کا نقشہ آپ کے سامنے کھینچ دوں تو مجھے سمجھنے میں آپ کو بہت آسانی ہو گی۔ میری صورت دیکھ کر آپ کبھی خوش نہ ہوں گے۔ یعنی اچھا خاصا بدصورت آدمی ہوں۔ یوں میرے بتیس دانت اپنی جگہ پر ہیں۔ ناک ذرا لمبی اور نوک دار ہے۔ لیکن اتنی لمبی اور نوکیلی نہیں کہ آپ میرا مذاق اڑاتے پھریں۔ آنکھیں نہ چھوٹی نہ بڑی۔ چہرہ لمبوترا، رنگ ذرا سیاہ سا۔ ماتھا چھوٹا اور بال کالے کم سفید زیادہ۔ یوں میری عمر زیادہ نہیں ہے بلکہ اسے خاندانی بیماری سمجھئے کہ میرے بال کم عمر میں ہی سفید ہو گئے۔ یوں چہرے کو دیکھ کر آپ کبھی یہ نہیں کہیں گے کہ کوئی چیز اپنی جگہ پر نہیں ہے۔ لیکن مجموعی طور پر میرا چہرہ خوشگوار اثر نہیں ڈالتا۔ یوں میرا قد لانبا اور میرا اچھا خاصا ڈیل

ڈول ہے ۔ بھاری آواز ۔ پھر بھی کیا عرض کروں کہ سب کچھ ہوتے ہوئے بھی بات نہیں بنتی ۔

اس بات کا مجھے علم ہے کہ میرے پیدا ہوتے ہی میری ماں مرگئی تھی ۔ اور میرے باپ نے دوسری شادی کرلی ۔ میرا باپ ایک حولدار تھا ۔ اسے سوائے حکم چلانے کے اور کچھ نہ آتا تھا ۔ بچپن میں اس نے مجھے خوب مارا ۔ اس لئے میں پانچویں جماعت سے آگے نہ بڑھ سکا ۔ جب میں جوان ہوا تو سارے علاقہ میں اچھا خاصا آوارہ گرد مشہور ہو چکا تھا ۔

چند لوگ اچھے کام کرکے مقبول اور مشہور ہو جاتے ہیں ۔ میں نے برے [illegible] کے شہرت حاصل کرلی تھی ۔ یہ بات تو نہیں کہ میں شرابی کبابی یا جواری تھا ۔ بس کام نہ کرنے کی ایسی عادت پڑ گئی تھی کہ بہت کوشش کرنے پر بھی یہ عادت مجھ سے چھوٹ نہ سکی تھی ۔ ذاتی مشغلہ یہ رہ گیا کہ یار دوستوں سے یا تو گپیں ہانکنا ۔ چار مینار کے مسلسل سگریٹ پینا ، گھٹیا افسانے اور ناول پڑھنا ، نت نئی فلمیں دیکھنا اور اگر ان سے مہلت ملتی تو ایک ہلکی پھلکی کہانی گھسیٹ لینا ۔ ایک اور بری عادت پڑ گئی تھی ، جسے کہتے ہوئے شرم آتی ہے یعنی جب میں کسی خوبصورت لڑکی کی طرف دیکھتا تو بس دیکھتا ہی رہ جاتا ۔ حتیٰ کہ لڑکی آنکھوں سے اوجھل ہو جاتی اور میں خوابوں کی دنیا میں کھو جاتا ۔

میری بدصورتی مجھ پر اس قدر غالب تھی کہ آج تک کسی لڑکی نے مجھ سے مسکرا کر بات تک نہ کی ۔ اکثر لڑکیاں مجھے دیکھ کر منہ پھیر لیتیں ۔ یوں میں مرنجاں مرنج قسم کا آدمی نہیں ہوں ۔ اپنا کام نکالنا جانتا ہوں ۔ کافی بیباک اور اکھڑ

ہوں۔ جب تک لوگ میری مدد کرتے ہیں، میں ان کی طرفداری کرتا ہوں، جوں ہی وہ مدد کرنے سے انکار کرتے ہیں میں بھی ان سے منہ پھیر لیتا ہوں۔ کبھی ملاقات ہو جائے تو ان کی اچھی خاصی خبر لیتا ہوں۔ چھوٹے بھائیوں سے روپے ادھار لے کر انہیں کبھی واپس نہیں کرتا۔ اپنے گھٹیا پن کا مجھے احساس ہے۔ کیا کروں زندگی کی گاڑی اس گھٹیا پن کے بغیر نہیں چلتی اور اس وجہ سے لوگ مجھ سے دور بھاگتے ہیں۔

ایسی حالت میں اُرملا نے میری طرف دیکھا۔ دیکھتے ہی میرا دل دھک سے رہ گیا۔ یوں اُرملا بھی لڑکی۔ ایسی لڑکی نہیں کہ انسان دیکھتے ہی اس پر فدا ہو جائے۔ میری طرح وہ بھی اچھی خاصی بدصورت تھی۔ جیسا کہ میں نے ابھی عرض کیا ہے کہ میرے چہرے پر وہ اعضا تھے جو ایک خوبصورت انسان کے چہرے پر ہوتے ہیں لیکن مجموعی طور پر ایسا تاثر پیدا کرتے کہ دیکھتے ہی گھن آنے لگتی۔ اُرملا کے چہرے کی بھی یہی حالت تھی۔ اُرملا کی آنکھیں بالکل ٹھیک تھیں۔ نہ ٹیڑھی نہ بھینگی۔ سر کے بال سیاہ تھے۔ ناک مجھ سے بہتر۔ ہونٹ ذرا موٹے موٹے اور رنگ مجھ سے زیادہ سیاہ چہرا ابھرا ہوا۔ جہاں تک اُرملا کے جسم کا تعلق تھا اس میں نسوانی دل کشی کی جھلک نمایاں تھی لیکن اگر مجموعی طور پر اُرملا پر تنقیدی نظر ڈالی جائے تو اچھی خاصی بدصورت لڑکیوں کی صف میں جگہ ملے گی۔

پہلی ملاقات میں اُرملا نے بلا کر کہا — "یہ لو پانچ کا نوٹ اور نلم جنگلی کے دو ٹکٹ لاؤ! جلدی۔" ارملا کے انداز بیان میں

کوئی نسائیت نہ تھی بلکہ بات کہنے کا ڈھنگ تھلرانہ تھا جو مجھے ناگوار لگا
میں اس وقت خاموش رہا۔ اگر اس طریقہ سے میرا کوئی ساتھی مجھ سے
ہم کلام ہوتا تو پانچ روپے کا نوٹ اس کے منہ پر دے مارتا۔ میں نے
سوچا کسی لڑکی کی اس طرح بے عزتی کرنا شرافت نہیں حماقت ہوگی۔
میں نے ٹکٹ خرید کر ارملا کو دے دیئے۔ اس نے شکریہ بھی ادا نہ کیا
بس ٹکٹ مجھ سے چھین لیے۔ کیا میں ارملا کا زرخرید غلام تھا۔ کیا
سمجھتی ہے وہ اپنے آپ کو۔ شائد وہ یہ نہیں جانتی کہ میں کس قسم
کا آدمی ہوں۔ اجی جس نے اپنوں سے بگاڑ لی وہ دوسروں کی کیا پروا
کرے گا۔

اگلے دن وہ کہنے لگی۔ "ذرا ماچس لائیے بازار سے"۔ اور
میں ماچس لے آیا۔ پھر کہنے لگی "چائے کا پیکیٹ"، وہ بھی لے آیا۔
پھر سوئی اور دھاگے کی فرمائش کر دی۔ ایک دن تو غضب کر دیا
ارملا نے۔ کہنے لگی۔ "وہ سلیپر اٹھا کر لائیے"۔ کوئی اور ہوتا تو سلیپر
اٹھا کر منہ پر مارتا۔ میں نے خاموشی سے سلیپر اٹھا کر اس کے پاؤں کے پاس
رکھ دیئے۔ میری خودداری اور غیرت کہاں گئی تھی۔ شرم سے میرا سر جھک
گیا۔ میں نے بے شرمی کا لبادہ کیوں اوڑھ لیا۔ میں ارملا سے صاف صاف
کیوں نہیں کہہ دیتا کہ تم مجھے کیا سمجھتی ہو۔ اتنے گھٹیا کام مجھ سے کیوں
کرواتی ہو۔ اور سچ بات تو یہ ہے کہ مجھے اپنے آپ سے پوچھنا چاہیئے
کہ میں ایسے گھٹیا کام کرتا ہی کیوں ہوں۔

ارملا دس دن تک میرے گھر میں رہی اور دس دنوں تک

مجھ پر ایک ڈکٹیٹر کی طرح حکومت کرتی رہی اور میں ایک غلام کی طرح اس کے حکم کی تعمیل کرتا رہا۔ گیارہویں دن جب وہ جانے لگی تو اس نے میری طرف دیکھا۔ ان آنکھوں میں ایک عجیب قسم کی رعونت اور اکھڑپن تھا۔ ان آنکھوں میں کسی قسم کی نرمی نہ تھی۔ نہ شفقت، نہ پیار اور نہ ہی محبت کی ایسی خوشبو جس سے میرا دماغ معطر ہو جاتا۔ وہ آنکھیں اصرار کے انداز سے کہہ رہی تھیں "جہاں میں جارہی ہوں تمہیں آنا پڑے گا" عجیب معشوقہ سے پالا پڑا ہے۔ خالص ڈکٹیٹر ہے۔ کم بخت۔ میں دو سال تک اپنے گاؤں میں بھٹکتا رہا۔ تاکہ اُرملا کو بھلا سکوں۔

ارملا نے مجھے کیا دیا تھا کہ میں اسے یاد کرتا۔ بس نوکروں کی طرح کام لیتی رہی۔ وہ کون سی کافرادا حسینہ تھی کہ میری نظروں سے اوجھل نہیں ہو سکتی۔ مجھے غصّہ تو اس بات کا تھا کہ میں غلاموں کی طرح اس کے حکم بجالاتا رہا۔ آخر کیوں ــــ دو سال تک میں اور کوئی کام نہ کر سکا۔ بس اُرملا کے خلاف ایک محاذ بناتا رہا۔ مل جائے تو اس سے بے عزتی کا بدلہ لوں گا۔ یہی سوچتے سوچتے میرا دماغ شل ہو گیا۔ یہ کس قسم کی نفرت تھی مجھے ارملا سے ...... اور کیوں؟ ...... میں ارملا کو بھول کیوں نہیں جاتا ــــ اس ذہنی انتشار سے مجھے کیا ملے گا؟ اسے بے عزت کر کے مجھے کون سا تمغہ ملنے والا ہے۔ اُرملا کا بدصورت چہرہ بار بار میری آنکھوں کے سامنے آتا۔ پھولے ہوئے نتھنے۔ سیاہ چہرے پر موٹے موٹے ہونٹ۔ بیکار سی رعونت، طرزِ تکلم ہٹلرانہ، کیا یہ نفرت کا لاوا محبت کو جنم دے رہا تھا۔ کیا نفرت کی کوکھ سے محبت پیدا ہوتی ہے

میں پہلے ہی بے کار تھا۔ ارملا کی محبت نے اور بے کار کر دیا۔ میں چڑ چڑا سا ہو گیا۔ بات بات پر یار دوستوں سے لڑ پڑتا۔ جو لوگ میرے ہمدرد تھے۔ ان سے بھی جھگڑا کرتا اور جب اس گاؤں میں بالکل اکیلا رہ گیا تو میں نے اُرملا کے شہر کی طرف رخ کیا تاکہ میری روح کی تشنگی مٹ سکے۔

میں بمبئی آ گیا، جہاں اُرملا اپنے بھائی اور بھاوج کے ساتھ رہ رہی تھی۔ مجھے دیکھتے ہی اس کا چہرہ دمک اٹھا۔ پیشانی پر فتح مندی کے آثار نمودار ہو گئے۔ کہنے لگی۔ "مجھے یقین تھا تم آؤ گے۔"

یہ میری زندگی کا بدترین دور تھا۔ آٹھ سال کا عرصہ ایک بھکاری کی طرح اس شہر میں گذار دیا۔ پانچویں جماعت پاس انسان بھلا اس شہر میں کیا کر سکتا تھا۔ بس تھوڑی سی ہندی آتی تھی اور ٹوٹی پھوٹی انگلش۔ کام کاج کے لئے کافی ہاتھ پاؤں مارے۔ مگر نتیجہ صفر نکلا۔ ایک وقت کا کھانا کے سوا تاپس انھیں دنوں ارملا میرے کام آئی۔ وہ اکثر مجھ پر ترس کھا کے ایک دو روپے دے دیتی۔ کبھی کبھی میرے کپڑے دھوتی قمیص یا پاجامہ پھٹ جاتا تو فوراً اسے سی دیتی اور مہینے میں ایک دو فلمیں بھی دکھا دیتی۔ اور ہمیشہ مجھ سے کہتی۔ "کوئی کام کرو۔" جب کوئی کام نہ ملا تو میں نے دادر پوسٹ آفس کے باہر منی آرڈر لکھنے کا کام شروع کیا۔ چلچلاتی دھوپ میں کھڑا ہو کر لوگوں کے منی آرڈر لکھتا۔ برسات میں جب بارش ہوتی تو پوسٹ آفس کی دیوار سے لگ کر کھڑا رہتا اور منی آرڈر لکھتا۔ سب کیسے دن تھے۔ یہ کیسی راتیں تھیں۔ یہاں تو کوئی کسی کا نہ تھا بس ایک ارملا تھی جو وقت بے وقت دو میٹھے بول بول لیتی۔ اب تو حکم نہ ماننے کی بھی

ہمت مجھ میں نہ رہی تھی۔ اب مجھے معلوم ہو گیا تھا کہ ارملا کے ظاہری خول میں ایک تکبر، رعونت اور غرور ضرور تھا لیکن اس کے دل کے اندر میرے لیے کافی جگہ تھی۔ اگر وہ مجھ سے ہمدردی نہ کرتی تو وہ میرے کپڑے ہرگز نہ دھوتی، ان پر استری بھی نہ کرتی۔ میرے پھٹے ہوئے کپڑوں کو اسے سینے کی کیا ضرورت تھی۔ اور اسے یہ کہنے کی کیا ضرورت تھی کہ "کہیں نوکری کر لو" جب وہ نوکری کی بات کرتی تو میرے تن بدن میں آگ لگ جاتی۔ نہ جانے میرا جی ایک جگہ جم کر کام کرنے کو کیوں نہیں چاہتا تھا۔ اگر مجھے نوکری مل جائے تو میں ایک کمرہ کرایہ پر لے سکتا ہوں۔ ارملا میرے پاس رہ سکتی ہے۔ جو کچھ میں کماتا اس سے دو وقت کا ہی کھا سکتا تھا۔

ارملا کے بھائی کو ہم دونوں کی ملاقاتوں کا پتہ چل گیا۔ بس پھر کیا تھا۔ وہ اپنی بہن پر ایسا برسا کہ ناکوں چنے چبوا دیئے۔ ایک رات ارملا کو اتنا پیٹا کہ وہ سات دنوں تک گھر سے باہر نہ نکل سکی۔ بھائی نے بہن سے صاف صاف کہہ دیا۔ "اگر تم نے اس ناخلف، بے شرم، آوارہ اور بے کار انسان سے بات کی تو میں تمہاری ہڈی پسلی ایک کردوں گا۔ اور اگر کبھی وہ یہاں آیا تو اس کی لاش ہی یہاں سے جائے گی۔"

جب مجھے اس مارپیٹ کی خبر ملی تو بے حد رنج ہوا۔ میں کتنا بے کار نستم کا انسان ہوں کہ ارملا کو اپنانے کے لئے کچھ کرتا نہیں۔ چند دنوں بعد پتہ چلا کہ ارملا کی سگائی ہونے والی ہے۔ اس خبر کے ملتے ہی میرے ہوش اُڑ گئے۔ اب میں کیا کروں۔ کہاں جاؤں۔ کس سے کہوں اپنے دل کی واردات۔ میری کون دیکھ بھال کرے گا۔

اس دنیا میں آرملا کے سوا میرا اور کون تھا۔ مجھے ایک وقت پہلے روز کون دے گا۔ میرے میلے کپڑے کون دھوئے گا۔ میرے پھٹے کپڑوں کو کون سیئے گا، مجھے ڈھارس کون دے گا۔ مجھ سے کون کہے گا کہ "تم نوکر کیوں نہیں ہو جاتے ؟" مجھ سے کون بات کرے گا ؟۔ اب میں کہیں کا نہ رہا۔ آرملا کے بغیر میری زندگی بیکار تھی۔ میں آرملا سے ضرور ملوں گا۔ اور کہوں گا۔ اگر تم نے کسی اور سے شادی کر لی تو میں بالکل بے سہارا ہو جاؤں گا۔ میں آرملا کے گھر کی طرف چل دیا۔ آج اگر آرملا کے گھر سے میری لاش نکلتی ہے تو نکلے، اس کا بھائی مجھے قتل کرنا چاہتا ہے تو قتل کرے۔ اب تو مرنا ہی بہتر ہے۔

سورج غروب ہو رہا تھا۔ وہ شام مجھے ابھی تک یاد ہے وہ شام میں کبھی نہیں بھول سکتا۔ اس قسم کی شام زندگی میں صرف ایک بار آتی ہے۔ جونہی ارملا کے گھر کے قریب پہونچا کہ سامنے سے ارملا آتی ہوئی دکھائی دی۔ وہ میرے قریب سے گذری۔ اس نے میری طرف نہیں دیکھا۔ میں اس کے پیچھے ہو لیا۔ بازار سے نکل کر ہم دونوں ایک جنگلے کے قریب آ گئے۔ جنگلے کے ساتھ ریل کی پٹری تھی۔

"جانتے ہو میری سگائی ہو رہی ہے ؟"

"ہاں !"

"اب تو میری زندگی کا فیصلہ ہو چکا ہے۔ اب ملنے سے کیا فائدہ ؟"

"یہ فیصلہ تمہارے بھائی نے کیا ہے۔ میں اپنی قسمت کا فیصلہ تمہاری زبان سے سننا چاہتا ہوں۔"

میں نے چار مینار کا پیکٹ جیب سے نکالا اور ایک سگریٹ سلگا یا۔

"آٹھ سال سے دیکھ رہی ہوں کہ تم ایک راستے پر چلے جا رہے ہو"

"اور وہ راستہ تمہارے گھر کی طرف جاتا ہے۔" میں نے زور سے سگریٹ کا کش لگاتے ہوئے کہا۔

"وہ راستہ اب بند ہو چکا ہے۔ مجھے اب شادی کرنی ہوگی۔ میرے لئے اور کوئی راستہ نہیں۔"

میں نے غصے میں آ کر جلتے ہوئے سگریٹ کو بائیں طرف کی ہتھیلی سے رگڑ کے بجھا یا۔ اُرملا نے جلتے ہوئے سگریٹ کو بجھتے ہوئے دیکھا میرے بائیں ہاتھ کی چمڑی جل رہی تھی۔

"میں نے سوچا تھا ان آٹھ برسوں میں تم کچھ کر لوگے؟"

"اور میں کچھ نہ کر سکا۔"

"میں نے چاہا تھا کہ تم کہیں نوکر ہو جاؤ ـــــ ایک کمرہ لے لو پھر میں اپنے بھائی سے......"

"میں ایک کمرہ بھی نہ لے سکا۔"

میں نے دوسرا سگریٹ ہتھیلی پر بجھاتے ہوئے کہا۔ دو زخم ہو گئے تھے میرے ہاتھ کی جلد جل رہی تھی۔

"میں نے یوں بھی سوچا تھا کہ تم مجھے ہمیشہ کے لئے بھول جاؤ گے اور گھر واپس چلے جاؤ گے۔"

"اور میں تمہیں آج تک نہ بھلا سکا۔" میں نے تیسری سگریٹ

کو ہتھیلی کی بیک پر بجھاتے ہوئے کہا۔

"میں نے سوچا تم خودکشی کر لو گے۔"

میں نے اپنا جو تھا اور بایاں سگریٹ اپنے بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر بجھاتے ہوئے کہا۔

میرے ہاتھ کی چمڑی جل رہی تھی۔ پانچ جلتے ہوئے نشان میرا سارا جسم کانپ رہا تھا۔ میں نے ایک لمحہ اپنے ہاتھ کی طرف دیکھا۔ ایک اور سگریٹ سلگایا۔

"یہ کیا کر رہے ہو؟" وہ چلا کر بولی۔ کیوں جلا رہے ہو اپنے آپ کو؟"

"تم ہاتھ کی بات کر رہی ہو۔ آج میں اپنے آپ کو جلا دوں گا تمہارے سامنے۔ اب میری راکھ کو سیندور سمجھ کر اپنی مانگ میں بھرنا۔"

اب اُرملا سے نہ رہا گیا۔ میرا ہاتھ اس نے اپنے ہاتھوں میں لے لیا۔ میرے زخموں کی طرف دیکھا جو جل رہے تھے اور ان جلتے ہوئے زخموں پر اپنے ہونٹ رکھ دیئے اور آہستہ آہستہ ان بے رحم آنکھوں سے آنسو ٹپکنے لگے۔ اور میری تشنہ روح کو سیراب کرنے لگے۔ اس وقت مجھے یوں محسوس ہوا کہ جیسے مجھے سب کچھ مل گیا ہو۔ میں نے اُرملا کو اپنے سینے سے چمٹا لیا۔ ارملا بھی میرے سینے سے لگی سسکیاں لیتی رہی۔ منہ سے تو کچھ نہ بولی۔ مگر اس کی سپردگی نے مجھے احساس دلا دیا کہ وہ میری ہے۔ میرے زخموں کی طرح میری۔

مظہر امام

# راستے کی تلاش میں

..... مگر ہم کو اس کی خبر ہی نہیں ہے
کہ جن کے لئے
ہم نے جینے کے انداز سیکھے
وہ انداز کب کی فنا ہو چکی ہیں!

قرینے سے
الماریوں میں سجائی ہوئی
سرد عاقل کتابیں
مجھے طنز سے دیکھتی ہیں

چلو
آؤ
اس راستے پر چلیں
جس کو دن بھر کی دلہن بنا کر
اک آوارہ سورج نے
خانہ بدر کر دیا ہے۔

نازش پرتاب گڈھی

# بزدل

سخت نادان ہیں یہ اگلے زمانے والے
جو غمِ زیست کا احساس بڑھا دیتے ہیں
جب بھی ملتے ہیں تو جینے کی دعا دیتے ہیں

میں نے چاہا تو کئی بار مگر کہہ نہ سکا
چپکے چپکے غمِ ہستی غمِ دنیا سہہ کر
آج کے دورِ بلاخیز میں زندہ رہ کر
آپ نے جرمِ مسلسل جو کیا ہے اب تک
کیوں اسی جرم کا بچوں کو پتہ دیتے ہیں
کس گنہ پر انھیں یہ سخت سزا دیتے ہیں

اپنے ہر خورد کو جینے کی دعا دی جائے
اب تو یہ رسم زمانے سے اٹھا دی جائے
میں نے چاہا تو کئی بار مگر کہہ نہ سکا
ہائے وہ اشک جو پلکوں پہ رہا بہہ نہ سکا

تحسین سروری

# گُریز

کتنے دن بیت گئے، میں نے تجھے چاہا تھا
برق بنکر اُفق روح پہ لہرائی تھی
تو کسی خواب کی جنت سے اُتر آئی تھی
کیا بیاں کیجے، کیا حال دل شیدا تھا

ذرّہ خاک قدم تیرے دمک اٹھے تھے
تیری زلفوں، ترے گلنار بدن کی خوشبو
پھیل جاتی تھی، سمن زار مہک اُٹھتے تھے
دیکھنے والوں کی نظروں سے بچا کر میں نے
کس تمنا سے، محبت سے تجھے دیکھا تھا

اب یہ دن ہیں کہ تجھے دیکھ بھی لیتا ہوں اگر
بھول جاتا ہوں تجھے میں نے کبھی چاہا تھا

ممتاز رحیم

# محرومی

آج بھی یوں ہی شب تار گذر جائے گی
آج بھی آنکھوں کے بے خواب شبستانوں میں
حسب معمول پھر اشکوں سے چراغاں ہوگا

آج بھی یوں ہی شب تار گذر جائے گی
آج بھی دل میں کسی پیکر رعنا کا خیال
مثل مہتاب سرِ بام درخشاں ہوگا

آج بھی لب پہ مچلتا ہوا مبہم سا سوال
زینت بے کار امیدوں پہ کئے گی کب تک
درد بن کر دل مضطر میں خراماں ہوگا

دھیان کی جھیل میں بیٹھی ہوئی یادوں کا ہجوم
اپنے ہاتھوں میں لئے مشعل غم نکلے گا
غم جاناں ہی علاج غم دوراں ہوگا

★

ظفر اقبال

# وہ آئے گا

شکر کر تعمیرِ دل کی، وہ یہیں آ جائے گا
بن گیا جس دن مکاں اس دن مکیں آ جائے گا

کون سا ہم روز روز اس کو بلاتے ہیں یہاں
بے مروّت ہے مگر اتنا نہیں آ جائے گا

ہم سے مل لینے کا مطلب یہ نہیں ہو گا کہ اب
جو کوئی اس کو بلائے، ہر کہیں آ جائے گا

خود بھی وہ چالاک ہے لیکن اگر ہمت کرو
پہلا پہلا جھوٹ ہے اس کو یقیں آ جائیگا

اب تو جیسے خود بھی آنا چاہتا ہے وہ ظفر
گھر گلی ہوٹل جہاں چاہو وہیں آ جائیگا

★

سطوت رسول

# زخمی دریچے

کبھی تو آؤ!

اُداس آنکھوں کی جھیل سوکھے، لہو کا گلنار رنگ چھلکے

وہ چاندنی جو اجاڑ صحرا کی سمت پھیلی ہوئی ہے

ہر ایک دشت دور کی جانب، نگاہ حسرت سے تاکتی ہے

شکست کھاتی ہوئی فصیلیں کھڑی ہیں ہر ایک راہ روکے

کوئی تو آئے پناہ لینے

گلیم اوڑھے پرانے قصبوں کی، گاؤں کی کہانی کہنے

وہ بوڑھا برگد جٹائیں کھولے

ہزاروں لمحوں کے وقت کی بات کہہ رہا ہے

جو مجھ میں ہے، وہ آج مر رہا ہے

وہ میرا کمرہ سسک رہا ہے

میں لمحہ لمحہ بکھر رہا ہوں

طویل راتوں کی گرد اب تک بکھری نہیں ہے

میں اپنی آنکھوں کو بند کر کے

یہ سوچتا ہوں، خلا کا گہرا البسیط سایہ ناچتا ہے

اندھیرا بڑھتا ہے اور بڑھتا ہی جا رہا ہے

سکوت کتنا اتھاہ، آواز بھی نہیں ہے

کوئی دمساز بھی نہیں ہے۔!

مصطفےٰ زیدی

# آدمی

مجھ کو محصور کیا ہے مری آگاہی نے

میں نہ آفاق کا پابند نہ دیواروں کا
میں نہ شبنم کا پرستار نہ انگاروں کا
اہلِ ایقان کا حامی ، نہ گنہ گاروں کا
نہ خلاؤں کا طلب گار نہ سیاروں کا

زندگی دھوپ کا میدان بنی بیٹھی ہے

اپنا سایہ بھی گریزاں ترا داماں بھی خفا
رات کا روپ بھی بیزار چراغاں بھی خفا
صبحِ یاراں بھی خفا شامِ غریباں بھی خفا
دزدِ ایماں بھی خفا اور نگہباں بھی خفا

خود کو دیکھا ہے تو اس شکل سے خوف آتا ہے

ایک مبہم سی صدا گنبدِ افلاک میں ہے
تارِ بے مایہ کسی دامنِ صد چاک میں ہے
ایک چھوٹی سی کرن دہر کے ادراک میں ہے
جاگ اے روح کی عظمت کہ مری خاک میں ہے



حمایت علی شاعر

# جواب

سورج نے جاتے جاتے بڑی تمکنت کے ساتھ
ظلمت میں ڈوبتی ہوئی دنیا پہ کی نظر
کہنے لگا کہ کون ہے اب اس کا پاسباں
میرے سوا ہے کون زمانے کا راہبر
میں تھا تو اپنی راہ پہ تھی گامزن حیات
اب میں نہیں رہوں گا تو یہ ساری کائنات
ظلمات میں بھٹکتی پھرے گی تمام رات

سورج یہ کہہ کے جا ہی رہا تھا کہ اک دیا
چپکے سے جل اٹھا اور اسے دیکھنے لگا



سلیمان خمار

# مشورہ

تو اب کیجئے —
اک ایک سورج کو جلا دیجئے
سمندر کی سیہ آنکھوں میں خنجر گھونپ دیجئے
گرجتے آبشاروں کے گلے میں
خامشی کا کالا پھندہ ڈالیے
زمیں کے پیٹ میں پکتے ہوئے لاوے کو زخمی کیجئے
خلائیں تیر سے
نیلے زہریلے دھوئیں کے پاؤں میں زنجیر پہنا دیجئے
وقت کے پھنکارتے ناگوں کو
دانتوں سے دبا کر تھوک دیجئے۔
— تو ہو سکتا ہے جینے کی کوئی صورت نکل آئے



اعجاز صدیقی

# فرقت کاکوروی مرحوم
# چند یادیں

مجھے جس بات کا اندیشہ تھا۔ بالآخر وہ ہو کر رہی۔ غلام احمد فرقت کاکوروی نے عالمِ غربت اور انتہائی کس مپرسی میں داعیٔ اجل کو لبیک کہا۔ ایسی المناک اور پُراسرار موت کہ میں آج تک اسی سوچ اور ایک ایسے عجیب رنج و اندوہ میں مبتلا ہوں جو عزیزوں اور دوستوں کی موت کے عام غم سے کچھ مختلف اور ماورائی قسم کا ہے۔ میں نے اپنے بہت سے خوابوں اور اندیشوں کو اسی شکل میں پورا ہوتا ہوا دیکھا ہے جس طرح وہ کبھی لاشعور میں پیدا ہوئے۔ شاید یہ میرے تجزیے، تجربے، نفسیاتی مطالعہ و مشاہدہ اور حساس دل کا نتیجہ ہو۔ جو کچھ بھی ہو ___ فرقت کاکوروی کی موت دل ہلا دینے والی ہے۔ خدا گواہ کہ میں لرز کر رہ گیا اور وہ میرے نفرت کے جذبات جو جدید دور کے معاشرے، سماج نظام حکومت اور غلط بخشیوں کے سلسلے میں مجھے ہمیشہ مضطرب و متألم رکھتے ہیں کچھ اور بھڑک اٹھے۔ ۱۲ر جنوری ۷۳ء کو فرقت جبریا

کے مشاعرے سے واپس ہو رہے تھے۔ شب میں مغل سرائے کے اسٹیشن ماسٹر نے پولیس کو اطلاع دی کہ سیالدہ ایکسپریس کے تیسرے درجے میں ایک لاش ملی ہے جامہ تلاشی پر ایک ڈائری برآمد ہوئی۔ دہلی اطلاع دی گئی اور قبل اس کے کہ دہلی سے فرقت مرحوم کے عزیز و احباب پہونچیں، ان کی لاش بنارس کی کسی مسلم انجمن کو دے دی گئی۔ اور اس نے اپنے کارِ ثواب سے عہدہ برآ ہونے کے لئے سوچے سمجھے بغیر سپردِ خاک کر دیا۔ شرعی مجبوری یہ کہ لاش کو قبر سے نکال کر دوسری جگہ لے جایا بھی نہیں جاسکتا ——— ہائے۔ یہ ہمارے ملک کی پولیس یہ لاوارث لاشوں کی تجہیز و تکفین کرنے یا جلانے والے ادارے۔ کوئی دوسرا ملک ہوتا تو چند منٹ ہی میں مرنے والے کے لواحقین کا پولیس سے رابطہ قائم ہو جاتا جس کا ذہ ہوتا۔ اور یہ جاننے کے بعد کہ اس کی شخصیت کیا ہے اس کی لاش حکومت کے خرچ سے ورثا کو بھیج دی جاتی۔ یہی نہیں موت کی پوری پوری تحقیقات بھی کی جاتی۔ آخر یہ ڈائریاں یہ شناختی کارڈ (IDENTITY CARD) بستروں اور سوٹ کیسوں پر نام اور پتے کس لئے ہوتے ہیں؟

کیا ایک ممتاز ادیب و شاعر کی اس المناک موت پر صدائے احتجاج بلند کی گئی؟ پولیس سے باز پرس ہوئی؟ ملکی زبانوں کے ادیبوں اور شاعروں کے ضمیر جاگے؟ ماہرینِ سازِ موسیقی، فلم کے آرٹسٹوں اور مختلف کھیلوں کے کھلاڑیوں کے لئے بے شمار سہولتیں، بے اندازہ انعام و اکرامات۔ یہ ہوائی جہازوں میں سفر کریں اور ادیبوں شاعروں، معلموں کو تیسرے درجے میں بھی مشکل جگہ ملے۔ ان کی موتیں اس طرح واقع ہوں۔ یہ معاشی بدحالی کے شکار رہیں۔ یوں ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مریں ——— ؟!!

غلام احمد فرقتؔ کی موت کے دو ہی سبب ہو سکتے ہیں۔ یا تو ان پر کھانسی کا شدید دورہ پڑا ہوگا اور سانس گھٹ گئی ہوگی۔ یا پھر سردی کی شدت سے ان کی موت واقع ہوئی ہوگی۔ مگر ٹرین میں وہ تنہا تو نہ ہوں گے۔ وہ بھی تیسرے درجے میں۔ کیا کسی نے ان کو تڑپتا اور کراہتا ہوا نہ دیکھا ہوگا؟ کیا ایک سوئے اور مرے ہوئے انسان کو تنہا چھوڑ کر سارے مسافر ڈبے سے اتر گئے ہوں گے۔ کیا ہندوستانی ریلوں میں سفر کرنے والے اتنے کٹھور ہوتے ہیں —— چھبریا سے روانگی کے وقت ان کی حالت کیا تھی۔ کس نے انھیں سوار کرایا تھا۔ مرحوم کے پاس کیا سامان سفر تھا اور سردی سے مدافعت کے لئے کتنے کپڑے تھے؟

فرقتؔ مرحوم کے ساتھ کئی بار موسم گرما اور موسم سرما میں سفر کا اتفاق ہوا۔ بڑا ہی مختصر سامان سفر ان کے ساتھ ہوتا تھا۔ ستمبر کے مہینے میں ایک بار وہ میرے ساتھ سری نگر گئے اور ایک بار دھرم شالہ دونوں بلند پہاڑی مقامات۔ شب میں کڑاکے کی سردی مگر ان کے پاس وہی ایک کمبل یا چادر، معمولی سا سویٹر اور کوٹ، ایک پرانا سا مفلر۔ میں جب ساتھ ہوتا تھا تو وہ بہت مطمئن رہتے تھے۔ دھرم شالہ کے مشاعرہ میں مولانا علیم اختر (مرحوم) اور میں نے ان کا بہت خیال رکھا تھا۔ شاعرہ میں انھیں گرم چادر اڑھا کر لے گئے۔ سری نگر میں ہم دونوں علی جواد زیدی کے یہاں ٹھہرے تھے۔ دوسرے تمام شعراء ٹورسٹ بلڈنگ میں زیدی صاحب سے فرقتؔ کے تعلقات بے حد بے تکلفانہ اور گھر کے سے تھے۔ کوئی تکلیف نہ ہوئی۔ مگر چلتے وقت جب بانہال کے درّے سے ادھر بس رک

گئی تھی۔ اور رات ڈاک بنگلہ میں گذارنی پڑی تھی تو مجھے انھیں سردی سے بچانے کے لئے بڑے جتن کرنے پڑے تھے۔ پان بکثرت کھاتے تھے۔ ان کے ہاتھ میں ہمیشہ پانوں کی پڑیا رہتی تھی۔ میرے ساتھ ہوتے تو میرا سفری پاندان، میرا اٹیچی، اور بٹوہ ان کے قبضہ میں رہتا۔ پان اگر ختم ہو جائیں تو کہتے ہ "اب موت واقع ہونے والی ہے"۔ پان سے ان کا منہ ہمیشہ بھرا رہتا۔ بات کرتے تو چھینٹیں اڑتیں۔

ضیق النفس (دمہ) کے مریض تھے۔ رات کو سو نہیں سکتے تھے کبھی بیٹھے بیٹھے اونگھ لئے، یا ایک آدھ خرّاٹا لے لیا۔ بس ان کے ساتھ ٹھہرنا قیامت ہوتا تھا۔ بے حد باتیں کرتے تھے اور بہت جلدی جلدی ــ گرمی ہو یا سخت سردی، زمین ہو یا پہاڑ، ٹرین ہو یا گھر، وہ صبح چار پانچ بجے سرد پانی سے گھنٹہ آدھ گھنٹہ نہاتے تھے اور اس عمل سے رتجگا کے اضمحلال کو دور کر لیا کرتے تھے۔ بالوں کو مہندی یا خضاب سے رنگتے تھے۔ سانس کی تکلیف کی وجہ سے بہت زور سے بولنے کے عادی تھے۔ مگر لہجہ برداشتہ و رفتہ تھا۔ "اماں" تکیہ کلام تھا۔ مجھ سے سال دو سال چھوٹے تھے۔ عموماً آپ ہی کہہ کر مخاطب کرتے تھے۔ دہلی سے دھرم شالہ جاتے ہوئے میرے ساتھ ہی تھے۔ ٹرین کی روانگی سے پہلے اندھیرے میں میرا سوٹ کیس غائب ہو گیا۔ اور جب بڑی پریشانی اور بھاگ دوڑ کے بعد وہ ایک دوسرے مسافر کے سامان میں ملا تو میں اور فرقت اسے اپنی برتھ تک لائے۔ ابھی سوٹ کیس اوپر برتھ پر رکھا بھی نہ تھا کہ بولے۔

"اماں پان کھلاؤ۔"

۱۹۶۶ء میں ادے پور میں کل ہند اردو سیمپوزیم اور مشاعرہ ہوا تھا۔ دونوں کی صدارت کا بار مجھ پر ڈالا گیا تھا۔ بمبئی سے ندا فاضلی میرے ساتھ گئے تھے۔ دہلی سے نریش کمار شاد، شہاب جعفری اور فرقت کاکوروی، بھوپال سے شفا گوالیاری، راجستھان کے بھی کئی ممتاز شاعر اور ادیب آئے تھے۔ ندا فاضلی نے اس سیمپوزیم اور مشاعرہ پر ایک "رپورتاژ" لکھا تھا ـــــ وہ لکھتے ہیں۔

(۷½ بجے شام کو سیمپوزیم کے افتتاح کے وقت) ..... "کسی نے پیچھے سے کہا، فرقت کاکوروی بھی تشریف لے آئے ہیں۔ فرقت صاحب میرے پیچھے ہی جوتوں کے پاس کسی تکلف کے بغیر آکر بیٹھ گئے۔ ہزاروں آدمیوں کا مجمع تھا۔ تل دھرنے کو بھی جگہ نہ تھی، منہ میں پانوں کی پندرہ بیس گلوریاں، چہرہ پر کئی سال کی لگاتار جگاروں کی تھکن اور سر پر بکھرے چھوٹے چھوٹے بال۔"

"دوسرا دن کافی مصروف گزرا۔ دو مقامات کی نشستیں، پھر رات کو آل انڈیا مشاعرہ۔ فرقت کاکوروی نہائے دھوئے ـــــ معصوم اور اچھے نظر آ رہے تھے۔ انھوں نے اپنا مضمون پڑھا۔ اور تمام محفل کو قہقہوں سے لوٹ پوٹ کر دیا، ایک تو موضوع ہی خود دلدار قہقہہ تھا، اس پر پڑھنے کا ان کا ڈرامائی انداز، ابوالکلام آزاد اپنی بھتیجی اندرا کا ندھی کو عالم بالا سے خط لکھ رہے ہیں۔ بات میں بات نکالنا اور لفظوں اور جملوں کے گھماؤ پھراؤ سے مزاح پیدا کرنا فرقت کے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے۔" (سیمپوزیم)

"فرقت کاکوروی اپنا نام سنتے ہی کھڑے نہیں ہوتے۔ اپنے

بارے میں کہے گئے ایک ایک لفظ کو مسکراتے ہوئے سنتے رہتے ہیں۔۔۔۔
فرقت صاحب نے بڑے جاندار سماجی موضوع پر نظم شروع کی ہے۔
"برتھ کنٹرول"۔ سامعین زبان کی صفائی، سماجی طنز اور شوخ بیانی
کی داد دیتے دیتے بے قابو ہوتے جا رہے ہیں"۔

"مشاعرے کے بعد۔ "جاگیں تمام رات جگائیں تمام رات"۔ والی
صورت بن گئی۔ میں، شہاب جعفری، عابد حسین ادیب۔ فضل المتین اور
خلیل تنویر تکلفاً اس انتظار میں کہ فرقت صاحب جو لطیفہ سنا رہے ہیں
وہ ختم ہو تو محفل برخاست کی جائے۔ مگر لطیفہ تھا کہ شیطان کی آنت۔
بات میں بات، جملہ میں جملہ۔ میں دیوار سے ٹیکے ٹیکے ہی غائب ہو گیا۔۔ کافی
دیر بعد جب آنکھ کھلی تو دیکھا کہ سامعین کی اکثریت شکست خوردہ فوج کی
طرح گردنیں ڈالے پڑی ہے اور اکیلے فرقت صاحب اپنی تیغ گفتار
لئے بے چارے شہاب جعفری پر لگاتار حملے کئے جا رہے ہیں"۔

فرقت مرحوم بڑے زود گو تھے۔ "برتھ کنٹرول" نظم وہیں۔
اودے پور میں کہی تھی۔ اور سیمپوزیم کے لئے مقالہ بھی وہیں لکھا تھا۔
سفر میں اگر کچھ تازہ کہتے تو سنا دیتے تھے اور کوئی بات نکالنے کے
لئے کہتا تو ترمیم بھی کر لیا کرتے تھے۔ ان سے تعلق رکھنے والوں میں یہ حق
صرف شمیم کرہانی، علی جواد زیدی اور مجھے حاصل تھا۔ دہلی جاتا تو
کبھی کبھی شب کو وہ میری قیام گاہ (مولانا علیم اختر کا مکان) پر آجایا
کرتے تھے۔ بمبئی آتے تو مکتبہ جامعہ اور غریب خانہ ان کی جولان گاہ
ہوتے۔ ۱۹۶۹ء میں "شاعر" کے غالب نمبر کے طنز و مزاح کے

باب کے لئے میں نے مضمون ان سے مانگا تھا۔ اور انھوں نے ایک ایسا مضمون بھیجا تھا جسے غالب نمبر میں شائع کرنا مناسب نہ تھا۔ اس لئے مدتوں کی دوستی میں ذرا سا بال پڑ گیا تھا۔ خط و کتابت بند رہی۔ میں نے "شاعر" بھی بند کر دیا تھا۔ برادرم شمیم کرہانی کے ذریعہ ان کی خیریت معلوم کر لیا کرتا تھا۔ اور اسی ذریعہ سے انھیں چھیڑتا بھی رہتا تھا۔ مگر اس دوران میں جب بھی ملاقات ہو گی۔ ان کی بلند ظرفی کہ کبھی بھی شکایت نہ کی۔ اسی طرح کھل کر اور ٹوٹ کر ملتے رہے۔ (ان کے ساتھ دھرم شالہ کا سفر اسی قطع تعلق کے بعد ہوا تھا) ان کی چند منظومات میں ذم اور عریانی کے پہلوؤں سے بھی مجھے اختلاف تھا اور میں نے ان کو صاف صاف لکھ دیا تھا۔ ترقی پسندی کے سلسلے میں بھی ان کے خیالات و نظریات مجھے پسند نہ تھے۔ "قند مکرر" کے نام پر بھی میں نے اعتراض کیا تھا۔

فرحت مرحوم نہایت عاقل و فاضل لوگوں میں سے تھے۔ تاریخ اور اردو میں ایم اے کیا تھا۔ علی گڑھ کے بی ایڈ تھے۔ ان ڈگریوں سے قطع نظر زبان اور فن کے نکات کو خوب سمجھتے تھے۔ زبان اور محاوروں میں سند کا درجہ رکھتے تھے۔ عربک کالج میں استاد تھے اور بڑی محنت سے پڑھاتے تھے۔
فرحت مرحوم نے پیروڈی میں بڑا نام پیدا کیا۔ شوکت تھانوی ہی کی طرح مزاحیہ انداز میں نظم و نثر وہ لکھتے تھے۔ وہ کئی نظم و نثر کی کتابوں کے مصنف اور اردو کی مقبول شخصیت تھے۔ وہ دیکھنے میں تو مرنجان و مرنج تھے مگر ان کے اندر ایک تیز و طرار اور حساس

انسان چھپا ہوا تھا۔ چشمہ کے اندر ان کی گھومتی ہوئی آنکھیں بڑی جلدی کسی بھی بات کی تہہ تک پہونچ جاتی تھیں۔ افسوس کہ ہم سے ایک ممتاز شخصیت چھن گئی۔ اور وہ بھی بڑے ڈرامائی انداز میں۔

فرقت مرحوم کی نظم و نثر پر کام ہونا چاہئے اور ان کی تصانیف کی اشاعت برابر ہوتی رہنی چاہئے تاکہ ان کے پسماندگان کی کچھ کفالت ہوسکے۔



حفیظ بلوسی ایم اے

# مشاعرہ

مشاعرہ کی تاریخ پیدائش کیا ہے، اس کا مولد و مسکن کہاں ہے۔ شاعر پہلے پیدا ہوا یا مشاعرہ، ان باتوں سے مجھے بحث نہیں، یہ کام تو دراصل ان لوگوں کا ہے جو تحقیق کے "گورکن" یا تاریخ کے مجاور ہیں۔ میں ان کا پیدائشی حق چھیننا نہیں چاہتا۔ میرے نزدیک تو یہ ایک شئے لطیف ہے۔ جو اپنی شکل و صورت میں لفظ مباحثہ و مناظرہ سے مشابہ ہے مگر اپنی سیرت معنی و تاثر کے لحاظ سے قطعی مختلف۔ مباحثہ اور مناظرہ کا تعلق اختلاف و انتشار سے ہے۔ اور اس کا انجام لبا اوقات منافرت و مخاصمت پر ہوتا ہے۔ برخلاف اس کے مشاعرہ ایک ہر دل عزیز شے ہے اور اس کا رشتہ اتحاد و اتفاق سے ہے اور اس کا خاتمہ بالخیر ہوتا ہے۔ یعنی محبت یک جہتی و یگانگت پر۔

میری نظر میں یہی شے ہے جسے کم خرچ بالانشین کہہ سکتے ہیں۔ ہرے لگے نہ پھٹکری رنگ چوکھا۔ آپ کم سے کم پیسوں میں بلکہ

بغیر کسی صرفہ کے زیادہ سے زیادہ خوش وقت ہو سکتے ہیں۔ میوزک کانفرنسں نہ کیجئے محفل مشاعرہ منعقد کر لیجئے۔ محفل قوالی میں نہ جایئے بزم مشاعرہ میں ہو لیجئے۔ (VARIETY ENTERTAINMENT) کے پروگرام میں نہ جایئے۔ مشاعرہ میں شرکت کیجئے۔ یقین کیجئے کہ آپ کے لطف میں کوئی کمی نہیں آئے گی۔ بلکہ آپ کچھ زیادہ ہی لطف اندوز ہوں گے۔

انقلابات زمانہ کے ہاتھوں جہاں اور چیزیں تغیر پذیر ہوئی ہیں وہاں مشاعرہ کے رنگ و آہنگ میں بھی کافی تبدیلی آئی ہے۔ پہلے مشاعرے اپنے بہت سارے آداب و قیود رکھتے تھے۔ صرف خاص خاص موقعوں پر مشاعرہ کی محفلیں منعقد ہوتی تھیں۔ اور ان میں صرف خواص ہی شریک ہو سکتے تھے۔ وہ حضرات جو شاعری کا ذوق سلیم رکھتے تھے اور سخن فہم ہوتے تھے صرف انھیں کو محفل شعر میں باریابی کا شرف حاصل ہوتا تھا۔ مگر اس جمہوری دور میں یہ بندشیں ختم ہو چکی ہیں۔ مشاعرہ کا دروازہ ہر خاص و عام کے لئے کھلا ہوا ہے۔ آپ شعر سمجھنے کی صلاحیت رکھتے ہوں یا نہیں۔ مشاعرہ میں شریک ہو سکتے ہیں۔ سچ پوچھئے تو اب مشاعرے کا رشتہ خواص سے زیادہ عوام سے ہے۔ اس کے انعقاد کے لئے اب نہ بادشاہوں کی محفل کی ضرورت ہے، نہ امراء کے ایوانوں کی۔ مدرسہ، اسکول، کالج، نمائش گاہ، فٹ بال گراؤنڈ، سینما اور تھیٹر ہال آپ جہاں چاہیں یہ بزم سجا سکتے ہیں کہ:

"ہم جہاں بیٹھ کے پی لیں وہیں میخانہ بنے"

مشاعرہ کے لئے اب کسی خاص موسم کی بھی قید نہیں۔ جب

قید مکانی نہ رہی تو قید زمانی کیوں ہو۔ "ہر موسم ہے پیار کا موسم" کی طرح اب ہر موسم مشاعرہ کا موسم ہے۔ پہلے عموماً جاڑے ہی میں محفل شعر و سخن گرم ہوتی تھی۔ مگر اب تخصیص بھی نہیں۔ ساون کی رم جھم ہو یا مئی جون کے آگ اگلتے ہوئے صبر آزما اور ہوش رُبا دن، مشاعرہ ہوگا اور ضرور ہوگا۔ ؏

"ہم کو ہے پینے سے مطلب کوئی بھی موسم سہی"

مشاعرہ میں شرکت کے لئے اب کسی مخصوص لباس کی بھی ضرورت نہیں۔ شیروانی کی جگہ سوٹ اور ٹائی زیب تن کر سکتے ہیں اور کرتا پائجامہ کی جگہ بش شرٹ اور پینٹ آپ کو پوری آزادی ہے۔ ؏

ہر رنگے کہ خواہی جامہ می پوش

کسی زمانے میں مشاعرے زبان و ادب کی خدمت کا ذریعہ سمجھے جاتے تھے مگر اب ان کی حیثیت کچھ اور ہے۔ اب تو ان کا انعقاد محض تفریح طبع یا مالی منفعت کی خاطر ہوتا ہے۔ کسی کے جنم دن پر مشاعرہ ہوتا ہے، کوئی مرتا ہے تو مشاعرہ ہوتا ہے۔ تاشقند یا شملہ سمجھوتہ ہوتا ہے تو مشاعرہ ہوتا ہے۔ کسی کے یہاں شادی یا اور کسی خوشی کی تقریب ہو تو مشاعرہ ہوتا ہے۔ غرضیکہ ہر بہانے مشاعرہ منعقد ہوتا ہے۔

سال کے تین سو پینسٹھ (۳۶۵) دنوں میں شاید ہی کوئی دن ایسا ہو جس میں مشاعرہ نہ ہوتا ہو۔ ورنہ کہیں نہ کہیں کسی نہ کسی شہر یا گاؤں میں مشاعرہ ضرور ہوتا ہے۔ کبھی کبھی تو ایک ہی دن میں بیک وقت کئی کئی جگہ مشاعرے ہوتے ہیں اور لطف تو یہ ہے کہ کبھی کو کل ہند

مشاعرہ کا نام دیا جاتا ہے خواہ ان میں شرکت کرنے والے شعراء دو
چار شہروں سے ہی متعلق کیوں نہ ہوں۔

اب سے کچھ دہائیاں قبل مشاعرے طرحی ہوتے تھے۔ شعراء
کی طبع آزمائی کے لئے کوئی مصرع طرح یہ کہہ کر دے دیا جاتا کہ

"صلائے عام ہے یارانِ نکتہ داں کیلئے"

شعراء حضرات ردیف و قافیہ کی پابندی کے ساتھ خوب خوب شعر نکالتے
تھے مگر اب طرحی مشاعرے قصۂ پارینہ ہیں ان کا دور ختم ہو چکا ہے۔ نہ طرح
میں شعر کہنے والے بچے، نہ کہنے والوں کو ان کی صحیح کاوش کی داد دینے
والے۔ اب تو یہ حال ہے کہ اگر مشاعرہ کے لئے کوئی مصرع طرح دے
دیجیے" تو اکثر شعراء "خود طرح دے جاتے ہیں۔" مگر غیر طرح میں سنانے
کی فرمائش کیجئے تو "بے طرح" سناتے ہیں۔

مشاعروں میں اب شاعرات بھی بلائی جاتی ہیں اور کافی مقبول
ہوتی ہیں۔ اگر مشاعرہ ٹکٹ کے ذریعہ ہو تو کافی ٹکٹ ان کے نام پر بک
جاتے ہیں۔ مگر جب کوئی شاعرہ غزل پڑھتی ہے تو مجھے ایسا لگتا ہے
گویا غزل خود غزل پڑھ رہی ہو۔ ان شاعرات میں سے کچھ تو اپنی شکل
وصورت کی جاذبیت کے سبب مدعو کی جاتی ہیں اور کچھ اپنی خوش الحانی
اور نغمہ سرائی کے باعث۔ اگر ان کی مقبولیت کا یہی عالم رہا تو وہ دن دور
نہیں جب ان کی تعداد مردوں کی تعداد سے بڑھ جائے گی اور وہ لوگ جو
تفریحِ طبع کے لئے کبھی ادھر جاتے ہیں وہاں جانے کی زحمت نہ گوارہ کرکے
اور رسوائی اور بدنامی کا خطرہ مول لئے بغیر محفلِ مشاعرہ میں شرکت کیا

کریں گے اور خوش ہوں گے کہ چلو ؏

"رند کے رند رہے ہاتھ سے جنت نہ گئی"

مشاعروں کی بدولت آج ہمارے درمیان ایک نئی قوم پیدا ہوگئی ہے جسے اناؤنسر کہتے ہیں۔ یہ حضرات اپنی حاضر جوابی، جملہ بازی اور ڈرامائی انداز گفتار کے باعث مشاعرے کا ایک جزو لاینفک بن گئے ہیں۔ اب کوئی بھی بڑا مشاعرہ ایک اچھے اناؤنسر کے بغیر کامیاب نہیں ہوتا۔ شعرائے کرام کے اسمائے گرامی کے ساتھ ساتھ اب اناؤنسر صاحب کے نام نامی کا بھی باقاعدہ اعلان کیا جاتا ہے۔ اور اشتہار میں ان کا نام صدر مکرم کے نام سے بھی زیادہ جلی حروف میں شائع ہوتا ہے۔ سچ پوچھیے تو اب اناؤنسر اہمیت اور حیثیت میں صدر محفل سے بھی زیادہ ہے۔ وہ فرائض جو کبھی صدر کے ذمہ تھے اب اسی کو انجام دینے پڑتے ہیں۔ صدر صاحب مسند نشین ہوتے ہیں اور کچھ دیر جلوہ فرمائی کے بعد کوئی عذر رنگ پیش کر کے محفل سے چلے جاتے ہیں۔ غریب اناؤنسر کو شروع سے لے کر اختتام مشاعرہ تک اسٹیج پر نہ صرف موجود رہنا پڑتا ہے بلکہ ہر ممکن کوشش کے ذریعہ سامعین کو خوش کرنا اور مشاعرہ کو زیادہ سے زیادہ کامیاب بنانا پڑتا ہے۔ مشاعرہ کی کامیابی اب بہت حد تک اناؤنسر کی نظامت پر بھی منحصر ہے۔ شاعروں کی کامیابی کا دار و مدار بھی کچھ حد تک اناؤنسر کی مہربانی پر ہے۔ کبھی کبھی وہ اپنے تعارفی اور تفریحی جملوں سے کسی کمتر شاعر کو یوں پیش کرتا ہے کہ سامعین اس کے لئے ہمہ تن گوش ہو جاتے ہیں اور شاعر موقع سے فائدہ اٹھا کر اپنے کلام کی داد پا جاتا ہے۔ اس کے لئے زمین ہموار کی جاتی ہے

لہذا اسے کلام سنانے کے لئے اس وقت بلایا جاتا ہے جب محفل شباب پر ہوتی ہے اور لوگ واقعی سننے کے موڈ میں ہوتے ہیں۔ اس کے برعکس ایک اچھے شاعر کو کبھی کبھی اس وقت زحمت سخن دی جاتی ہے جب سامعین ہوٹ کرنے کے موڈ میں ہوتے ہیں اور مشاعرہ گاہ شاعروں کے لئے مقتل کا سماں پیش کرتی ہے۔ بجا ہے کہ بہت سے ہوشیار شاعروں نے ناظم سے دوستی کر رکھی ہے اور ان کو جا بے جا خوشامد میں لگے رہتے ہیں تاکہ ان کے ساتھ مشاعرے میں اچھا سلوک کیا جائے۔ مشاعرہ میں ناظم کی علت اس طرح رواج پا چکی ہے کہ اب اس کا ختم ہونا محال نظر آتا ہے۔

مشاعروں میں زیادہ کامیاب ہونے والے شعراء کی ایک خاص قسم ہوتی ہے جنہیں مشاعروں کا شاعر یا مشاعرہ مار شاعر کہتے ہیں۔ ان کے پرستاروں کا حلقہ بڑا وسیع ہوتا ہے اور تقریباً ہر مشاعرے میں پھیر پھیر کر یہی لوگ بلائے جاتے ہیں۔ آپ کیا ہی اچھا کلام کیوں نہ پیش کریں اگر ترنم کے ماہر اور خوش گلوئی دلحن داؤدی کے مالک نہیں تو سمجھ لیجئے کہ آپ کے ہوٹ ہونے کے پورے پورے امکانات موجود ہیں۔ اس کے برعکس اگر آپ مندرجہ بالا دونوں فن سے بخوبی واقف ہیں تو مبتذل سے مبتذل کلام سنانے پر کامیابی آپ کا قدم چومے گی۔ اور آپ سامعین مشاعرہ کی ٹکسالی زبان میں "مشاعرہ لوٹ لیں گے"۔ اسی لئے کہا گیا ہے کہ مشاعرہ میں کامیابی و سرخروئی حاصل کرنے کے لئے غزل کہنے سے زیادہ "غزل گانا" ہونا ضروری ہے۔

مشاعروں میں ہوٹنگ کی بلا ایک اہمیت رکھتی ہے۔ ہوٹنگ کیا

بوریت اور اکتاہٹ کو دور کرنے کے لئے "ہوٹنگ" ضروری بھی ہو جاتی ہے۔ اگر کوئی شاعر بے موقع اور بے مزہ کلام سناتا ہے اور کوئی "سُنے نہ سُنے ہم سنائے جائیں گے" کے فارمولا پر عمل پیرا ہوتا ہے تو ہوٹنگ کا سہارا لینا پڑتا ہے اور ہوٹنگ کے ذریعہ ہی اس کو "مائیک" چھوڑنے پر مجبور کرتے ہیں۔ ہوٹنگ بذات خود ایک مستقل فن ہے۔ اس کے بھی کئی انداز ہوتے ہیں۔ کبھی تالی بجا کر۔ کبھی واد کا شور یوں بلند کر کے کہ داد "بیداد" بن جائے۔ کبھی "مقطع پڑھئے" کا نعرہ بلند کر کے، کبھی کسی مصرع کی پیروڈی کر کے۔ غرضیکہ کئی طرح سے ہوٹنگ کی جاتی ہے۔ ایک بزرگ ناقد جو اتفاق سے شاعر بھی ہیں ایک مشاعرہ میں غزل پڑھنے لگے۔ سامعین ان کی غزل نہیں سننا چاہتے تھے۔ چنانچہ کئی آوازیں ایک ساتھ اٹھیں۔ "حضرت آپ غزل نہ پڑھئے، آپ پڑھئے تنقید کیا ہے۔؟" ناقد شاعر پر جو گذری وہ ان کا دل جانتا ہے۔ ایک اور شاعر ایک مشاعرہ میں بڑی ہی سنجیدہ غزل سنا رہے تھے، قافیہ تھا جام، شام، نام وغیرہ۔ سامعین کو ہوٹ کرنے کا موقع نہیں مل رہا تھا۔ اتفاق سے ان کی غزل میں ایک شعر کا قافیہ "اسلام" بھی تھا۔ موصوف جب اس شعر پر پہونچے تو بڑی سنجیدگی کے ساتھ زبردست نعرہ بلند ہوا۔ "اسلام زندہ باد، نعرۂ تکبیر اللہ اکبر" شاعر غریب کا جو حال ہوا وہ ناقابل بیان ہے۔

مشاعرے کی افادیت سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ ہماری

زبان کی ترویج و اشاعت میں اس کا بہت بڑا حصہ ہے۔ اردو کو جو پذیرائی حاصل ہے وہ مشاعروں کی بدولت ہی تو ہے۔ وہ حضرات جو اردو سے نابلد ہیں وہ اچھے بُرے شعر کی تمیز تو چھوڑ دیجئے، موزوں اور ناموزوں کی بھی نہیں رکھتے۔ مشاعروں میں بڑے شوق سے جاتے ہیں۔ صف اول میں بیٹھتے ہیں اور واہ واہ کا شور بلند کرنے میں پیش پیش ہوتے ہیں۔

ایک زمانہ تھا جب مشاعرے صرف اردو کے اہم مرکز دہلی، لکھنؤ، حیدرآباد، رام پور اور عظیم آباد شہروں میں منعقد ہوتے تھے مگر قربان جائیے کہ مشاعروں کے کہ اب اردو ہر جگہ مقبول ہے اور مشاعرے مدراس آسام، بنگال، بہار اشٹر اور گجرات جیسے غیر اردو علاقوں میں بھی منعقد ہوتے ہیں اور بڑی ہی شان و شوکت کے ساتھ ع

"ناوک نے تیرے صید نہ چھوڑے زمانے میں"

یہ حالات کی ستم ظریفی نہیں تو اور کیا ہے کہ اردو غریب کو جو ہر علاقہ میں مقبول ہے اور بولی اور سمجھی جاتی ہے۔ ابھی تک اپنا کوئی علاقہ نہیں حاصل ہے ــــ وہ جو ہر جگہ ہے اس کے لئے کوئی جگہ نہیں ع

"یہ کس گناہ کی پاداش ہے خدا معلوم"

اس ترقی کے زمانے میں جب بیروزگاری کا مسئلہ بہت پریشان کن ہے اور جب بہت سے تعلیم یافتہ حضرات بڑی بڑی ڈگریوں کے باوجود مستقل بے کار ہیں اور چھوٹی سی چھوٹی ملازمت کے لئے در در کی ٹھوکریں کھاتے پھرتے ہیں۔ مشاعرہ ایک "نعمت عظمیٰ" ہے۔ تھوڑی

سی اردو پڑھ لیجئے۔ پھر فن موسیقی اور آداب موسیقی سیکھ لیجئے۔ پھر
دیکھئے بیکاری کا مسئلہ کس آسانی سے حل ہو جاتا ہے۔ شعر کہنے اور سمجھنے
کی بھی ضرورت نہیں۔ آپ کو مطلع سے مقطع تک مرصع غزل ریڈی میڈ
مل جائے گی۔ ہمارے وہ اساتذہ جن کی شاعری میں اب پوچھ نہیں ہے
اور جن کا کوئی خاص ذریعہ معاش بھی نہیں ان کے بہت سے شاگرد ایسے
ہیں جو اپنے استاذ محترم کے ہاں مطالعہ و مشاہدہ اور شعر گوئی کی فطری
صلاحیت کی جگہ "کثیر زر اور سادہ کاغذ" لے کر جاتے ہیں اور بامراد
لوٹتے ہیں۔ وہ حضرات جو امپلائمنٹ ایکسچینج میں اپنا نام درج کراتے
ہیں اور کبھی عشق کے نامہ و پیام کی طرح کسی انٹرویو کارڈ کا بے چینی سے
انتظار کرتے ہیں، انھیں میرا مشورہ ہے کہ مشاعرہ کی اہمیت کو سمجھیں
اور اس سے اپنے "دردِ سر" اور "خواب پریشاں" کا علاج طلب کریں۔

جیسا کہ میں پہلے عرض کر چکا ہوں کہ مشاعرہ اب مالی منفعت
کا بھی اچھا ذریعہ ہے۔ بڑے بڑے شاعر ڈونیشن کے علاوہ ٹکٹ
اور پاس داخلہ کا سہارا لیتے ہیں اور بانیان مشاعرہ ان کے ذریعہ اچھی خاصی
رقم حاصل کرتے ہیں۔ ان میں سے کچھ مقامی اداروں کو ملتا ہے جن کی امداد
کے نام پر مشاعرہ منعقد ہوتا ہے اور بقیہ بڑا حصہ منتظمین، بالخصوص
سکریٹری اور کنوینر مشاعرہ کا "حق محنت" ہوتا ہے۔

مشاعرہ کے فوائد تو بے شمار ہیں، کہاں تک ذکر کیا جائے۔
میرے خیال میں اس کا ایک بہت بڑا فائدہ یہ ہے کہ اس کے ذریعہ میل
ملاپ اور دوستی کی فضا بہ آسانی قائم کی جا سکتی ہے۔ جو لوگ اتحاد سے

سیاسی کارہنما اپنی "حکمت عملی" سے نہیں انجام دے سکتے ۔ اے شعراء حضرات مشاعرہ کے ذریعہ بحسن وخوبی انجام دے سکتے ہیں [illegible]

[illegible] سے

بگڑا ہوا ماحول بنا سکتے ہیں
سینوں سے کدورت کو مٹا سکتے ہیں

جو آگ لگاتے ہیں سیاست والے
شاعر اسے نغموں سے بجھا سکتے ہیں

ہندوستان اور پاکستان میں "تجدید محبت" کے لئے اس "تیر بہدف" نسخہ کو آزمانا چاہئے ۔ میرے خیال میں ہندو پاک کے منتخب شعراء کی ایک کانفرنس "شملہ کانفرنس" سے بھی زیادہ مفید ثابت ہوگی ۔ مگر افسوس تو یہ ہے کہ ہمارے سیاست داں افلاطون کے شاگرد ہیں جسے شعراء سے اللہ واسطے کا بیر ہے ۔ یہ حضرات دو پڑوسی ملکوں میں دوستی قائم کرانے کا سہرا شعراء کے سر کیسے دیکھ سکتے ہیں ۔ بہر حال ۔ مجھے اپنی بات کہنے کا حق تو ضرور حاصل ہے سہ

ان کا جو کام ہے وہ اہل سیاست جانیں
میرا پیغام محبت ہے جہاں تک پہنچے

مشاعرہ کے سلسلہ میں کہنے کے لئے ابھی باتیں تو بہت سی تھیں مگر چونکہ مجھے خود بھی آج ہی ایک مشاعرہ میں شرکت کے لئے رخت سفر باندھنا ہے ___ اس لئے مشاعرہ کی شان میں مندرجہ ذیل اشعار پر اپنی گفتگو ختم کرتا ہوں ۔

اللہ رے یہ فصل بہار مشاعرہ
دیکھو جسے اسے ہے خمار مشاعرہ

ناوک نے تیرے صید نہ چھوڑے زمانے میں
ہر انجمن ہے آج شکار مشاعرہ

معمور اس کے جلووں سے ہر بزم شوق ہے
ہر شہر اب ہے شہر نگار مشاعرہ

گلشن کی قید ہے نہ بیاباں کی قید ہے
ہر اک دیار اب ہے دیار مشاعرہ

جاڑا ہو یا کہ گرمی ہو یا فصل برشگال
ہر فصل اب ہے فصل بہار مشاعرہ

جائیں تو اس سے بچ کے کہاں جائیں دوستو!
قائم ہر اک طرف ہے حصار مشاعرہ

ہر دن ہزاروں محفلیں ہوتی ہیں منعقد
ممکن کہاں کہ کیجئے شمار مشاعرہ

جو اُردو دشمنی میں بہت پیش پیش ہیں
وہ بھی ہیں جان و دل سے نثار مشاعرہ

کیوں طنز کر رہے ہیں جناب حفیظ آپ
خود آپ بھی ہیں جبکہ شکار مشاعرہ



## سکندر علی وجد

دل کشی رنگ پیرہن کی ہے — گل میں خوشبو ترے بدن کی ہے

بات اک یار کم سخن کی ہے — جو حکایت لب و دہن کی ہے

میرے افکار کے شبستاں میں — روشنی تیری انجمن کی ہے

کج کلاہوں کی سادگی پہ نہ جا — اک ادا یہ بھی بانکپن کی ہے

ہوش میں آ رہا ہے دیوانہ ! — کیا مہک زلف پُر شکن کی ہے

حسن عاشق مزاج زندہ باد ! — کس کو اب فکر جان و تن کی ہے

تیری غم آشنا نگاہوں میں — سرخوشی بادۂ کہن کی ہے

آج اردو کی آبرو ہے غزل — یہ نوازش مرے وطن کی ہے

وجد لطف حریم ناز نہ پوچھ
دل کشا کیفیت چمن کی ہے

## خلیل الرحمٰن اعظمی

کیا قیامت ہے کہ ہم خود ہی کہیں خود ہی سنیں
ایک سے ایک ابوجہل ہے کس کس سے لڑیں

اور تو کوئی بتاتا نہیں اس شہر کا حال
اشتہارات ہی دیوار کے پڑھ کر دیکھیں

یاں تو سب لوگ ہیں دستارِ فضیلت باندھے
کوئی ہم سا ہو جو محفل میں تو ہم بھی بیٹھیں

جتنے ساتھی تھے وہ اس بھیڑ میں سب کھو سے گئے
اب تو سب ایک سے لگتے ہیں کسے ہم ڈھونڈیں

گھر کی ویرانی طلب کرتی ہے دن بھر کا حساب
ہم کو یہ فکر ذرا شام کو باہر نکلیں

خواب دیکھے نہیں خوابوں کی تمنا کی ہے
رات کس طرح سے کاٹی ہے یہ کیا عرض کریں

حاصلِ عمر بس اک کیسۂ خالی کیوں ہے؟
اور کچھ بس نہ چلے زہر سے اس کو بھر لیں

ہم سے کیوں پوچھتے ہیں وقت کی رفتار کا حال
آپ کیوں خود ہی نہ مسند سے اتر کر دیکھیں

دل پہ اک بوجھ سا رکھا ہے یہ کس طور ہٹے
ورق سادہ میسر ہو تو کچھ ہم بھی لکھیں



## علی عباس امید

ہر ایک سمت اندھیرا ہے کچھ کرو لوگو
تمہیں پکار رہا ہوں سنو سنو لوگو

سفید سایوں کے چہرے بھی بجھنے والے ہیں
آل عہد وفا کچھ نہ کچھ تو ہو لوگو!

اگر فضاؤں میں لکھنا ہو اپنا نام تمہیں
فصیل جسم کے آگے نکل چلو لوگو

بکھر چکی ہیں اندھیرے کی تیلیاں ہر سو
اب اور دیر مناسب نہیں اٹھو لوگو

کھڑے ہیں کتنے ہی عفریت اپنا منہ کھولے
کبھی تو روح کے اندر بھی دیکھ لو لوگو

حصار رنگ میں ہے عشق باز دیار ابھی
یہی تو وقت ہے تم تیشہ زن بنو لوگو

یقیں کا درد چمکنے لگا ہے چہروں پر
لگے نہ ٹھیس کہیں اعتبار کو لوگو

قدم قدم پہ سرابوں کی شمع روشن ہے
انھیں فسانوں میں اپنا کوئی چنو لوگو

تمہارے ساتھ ہی چلتی ہے ساعت امید
کبھی ٹھہر کے تم آواز بھی تو دو لوگو

## ماہرؔ لکھنوی

دردِ دل سونپ کے انجان نظر آؤ گے!
یہ نہ سمجھے تھے کہ دو دن میں بدل جاؤ گے

تم بصد ناز کے دیکھ کے شرماؤ گے
ہم اگر اٹھ گئے اس بزم سے گھبراؤ گے

سلسلے حسرت و ارماں کے بکھرے ہیں لیکن
ان کھلونوں سے کہاں تک مجھے بہلاؤ گے

ترکِ الفت جو کریں ہم تو جئیں گے کیسے
تم تو ہنستی ہوئی محفل سے بہل جاؤ گے

ہاتھ اس خوف سے اٹھتے نہیں توبہ کیلئے
جام و مینا میں سما کر مجھے للچاؤ گے

غم جو مانگا ہے تو شکوہ نہ کرو صبر کرو !
اس نے ٹھکرا دیا تم کو تو کدھر جاؤ گے

مجھ سے دامن کو چھڑاتے ہو چھڑاؤ لیکن
کھوئے کھوئے ہوئے دن رات نظر آؤ گے

روز دہراتے ہو قصے مری بیتابی کے
میں جو کچھ یاد دلا دوں گا بگڑ جاؤ گے

ذرا مجھ کو رہِ ہستی سے گزر جانے دو
پاک دامانی کی اک اک سے قسم کھاؤ گے

ان کے الطاف مسلسل پہ نہ بھولو اتنا
اک نہ اک روز محبت کی سزا پاؤ گے

## طالب جے پوری

وہی مہر تاباں وہی چاند تارے — شب و روز بدلے ہیں پھر کیوں ہمارے

نظر کے یہ شعلے، یہ دل کے شرارے — نہ بس کے تمہارے نہ بس کے ہمارے

کہاں ہم سے دیوانے اب ہیں جہاں میں — جنھیں پھول کی طرح کانٹے ہوں پیارے

جئے بھی تو کس آسرے پر جئے وہ — ہماری طرح زندگی جو گذارے

نبرد آزما کیا وہ طوفاں سے ہوگا — جو منجدھار ہی نا خدا کو پکارے

تمہیں کیا بتائیں جو حالت ہے اپنی — ہنسی سے بھی چھاتی پہ چلتے ہیں آرے

خبردار نیرنگ عالم سے طالب
یہ بہروپیا جانے کیا روپ دھارے

## اختر حمیدی

ظلم کرتے ہیں برستے ہوئے بادل شب کو
شہر کے شہر کے جلتے ہیں جل تھل شب کو

ان کو فریاد کے اشکوں سے تعلق کیا ہے
کھول دیتے ہیں جو دروازۂ مقفل شب کو

چاند کی آگ میں کیوں جسم جلانے آئی
کون سمجھائے بھلا جا کے یہ پاگل شب کو

ریت کے رنگ میں ڈوبا جو خلا کا باسی
سنگ آواز کے جاتا ہے بیکل شب کو

دل تو کانٹوں کے سمندر میں اتر جاتا ہے
اپنی قسمت میں کہاں پھول کا آنچل شب کو

ہائے یہ تیری جدائی میں ہوا کے تھپیڑے
اینٹ سے اینٹ بجاتے ہیں مسلسل شب کو

منجمد کیسے نہ ہو جائیں ستاروں کے قدم!
روک رکھا ہے مری آنکھ نے تشتلی شب کو

رونق دکنی سیمابی

بات پتھر کی چلی ہے تو چلے پتھر بھی
غم نہیں اس کا کہ شیشے کے ادھر ہیں گھر بھی

شدّتِ پاسِ ادب ہے کہ عبادت کیا ہے
آنکھ جھکتی ہے تو جھک جاتا ہے خود ہی سر بھی

خونِ دل ہی سے نہیں پاتی ہے ضو شمعِ حیات
دشت آسنے پہ لہو دیتا ہے چشمِ تر بھی

سنگ ریزوں کو بھی زعمِ صنم آرائی ہے
رہ گیا نقطۂ موہوم فنِ آذر بھی

دل کا آئینہ ہے شفّاف و مجلّیٰ لیکن
کس نے دیکھا ہے مگر اس کے کبھی اندر بھی

موت لافانی، حیات اس کی حیات جاوید
آہ جس کو نہ میسر ہو سکوں مر کر بھی

ان کے کوچے سے جو لوٹے تو نہ تھے ہوش و حواس
اب یہ عالم ہے کہ ملتا نہیں اپنا گھر بھی

چاہیئے کچھ تو زمانے میں پنپنے کا شعور
زندگی جنت عشرت بھی ہے اور دو بھر بھی

تجزیہ تلخ حقائق کا ہو رونق کیونکر
وقت افسانہ سہی اس میں ہیں خیر و شر بھی



## مہدی پرتاپگڑھی

یوں اندھے دھند پڑے عقلِ بشر پر پتھر
آج کشکولِ تغزل میں ہیں کنکر پتھر

وہ تو دیوانہ تھا کیا جانے گل و سنگ کا فرق
آپ چڑھ دوڑے تھے کیوں ہاتھ میں لے کر پتھر

جس گھڑی قدرتِ صانع کا ہوا تھا ادراک
ہو گیا دیکھ کے اس شوخ کو آذر پتھر

اب ابھرنے سے رہی اس پہ کوئی اور لکیر
ہے ترے دل کی طرح میرا مقدر پتھر

اک ترے لمس نے بخشا ہے اسے کیف و سرور
ورنہ پانی تھی یہ مے اور یہ ساغر پتھر

آذری نے مری بخشا اسے تہذیبِ خلوص
ورنہ دل ہی نہیں تھا آپ کا پیکر پتھر

آپ ہی کہئے اسے کس طرح فرزانہ کہیں
پھینکتا پھرتا ہے جو شخص کہ گھر گھر پتھر

میرے سجدوں سے ملی ہے اسے عظمت ورنہ
یہ حقیقت ہے کہ کل تک تھا ترا در پتھر

اک ذرا غور سے دیکھو تو کھلے گا جوہر
چشمِ بینا نہ ہو مہدی تو ہے گوہر پتھر

## عطاءالحق قاسمی

پیدل ہے کوئی اور کوئی موٹر لیے ہوئے
ہر شخص اپنے ساتھ مقدر لیے ہوئے

کشکول لے کے جاتی ہے ہر نوجواں کے پاس
اک نازنیں میلی سی چادر لیے ہوئے

محفل سے تشنہ کام ہی رخصت نہ ہوں کہیں
ہم خواہشوں کا دل میں سمندر لیے ہوئے

گھبرا کے اٹھ کھڑا ہوا بستر سے آج وہ
آنکھوں میں شب کے خواب کا منظر لیے ہوئے

یہ شہر کیسا شہر ہے، کیسے ہیں اس کے لوگ
ہر کوئی آستیں میں ہے خنجر لیے ہوئے

سب دیکھتے ہیں، سوچتے ہیں بولتے نہیں
کاندھوں پہ مصلحت کی ہیں چادر لیے ہوئے

حیران ہوں کہ ہر کوئی شیشے کے شہر میں
پھرتا ہے اپنے ہاتھ میں پتھر لیے ہوئے

## احتشام اختر

مجھے حیات کے سانچوں میں ڈھالنے والے
کہاں گئے وہ سمندر کھنگالنے والے

لڑھک رہا ہوں ڈھلانوں سے پیار کی میں تو
نہ آئیں راہ میں مجھ کو سنبھالنے والے

ہمارے شوق فراواں نے ڈس لیا ہم کو
کہ آستیں میں تھے ہم سانپ پالنے والے

ہوا میں پھینک نہ مجھ کو سمجھ کے کھیل کوئی
کبھی تو تیرے لگوں گا اچھالنے والے

یہ گھر ہے چھوٹا سا لیکن اماں ملے گی یہیں
کہ قتل ہوں گے سبھی سر نکالنے والے

کنواں ہوس کا تھا گہرا کچھ اس قدر اختر
کہ خود ہی گر گئے مجھ کو نکالنے والے

لطفی قریشی

ہم جہاں پھرتے ہیں گنبد کی صدا کی صورت
دیکھ آکر کبھی اس دشت بلا کی صورت

شیشۂ جسم بھی خوں رنگ نہ ہو جائے کہیں
موسم گل میں ہے خوں رنگ فضا کی صورت

ڈسنے ماحول کے ہاتھوں نہیں ہے خنجر پھر بھی
ہاتھ رکھتا ہے کوئی دست صبا کی صورت

کرب احساس کا جلتا ہوا لمحہ اکثر!
دل کے کہساروں میں گونجے ہے صدا کی صورت

تم وہ پیکر کہ ہو رعنائی تخلیق جمال
میں وہ تخلیق دریدہ ہوں قبا کی صورت

بے گھروں کی طرح بھٹکے ہے دیار شب میں
نظر آنکھوں میں لیے صبح ضیا کی صورت

## اختر انصاری اکبرآبادی

عروجِ عشق دکھاؤ ذرا حسینوں کو
مہ و نجوم سے اونچا کرو جبینوں کو

جنونِ عشق میں احساسِ کمتری کیسا
بہاؤ چشمِ ندامت سے آستینوں کو

غرور کا ہکشاں دیکھتے ہو دیوانو
شعور ہے تو درخشاں کرو جبینوں کو

بڑھیں نہ خرمنِ ہستی کی سمت ظلم کے ہاتھ
دکھاؤ برق کے انداز خوشہ چینوں کو

صنم ہوس کے چھپائے ہوئے ہیں وہ دل میں
جو دیکھتے ہیں زمانے کی آستینوں کو

خلوصِ ذوقِ عمل کو نہیں غمِ تنقید
جو رو رہے ہیں تو رونے دو نکتہ چینوں کو

جبینِ گردشِ دوراں پہ ہے شکن باقی
پلاؤ اور ابھی میکدہ نشینوں کو

زمانہ نام نہ دورِ ہوس میں کیوں بیٹھے
سجاؤ عشق سے لمحات کی جبینوں کو

ہمارے نام کا سکہ ہے بزم میں اختر
فروغ ہم نے دیا ہے نئے قرینوں کو

## فوزیہ جاوید

ناشگفتہ کلیو میں شوق ہے تبسم کا
بار سہ نہیں سکتیں دیر تک "تلاطم" کا

جانے کتنی فریادیں ڈھل رہی ہیں نغموں میں
چھیڑ رہی ہے دکھ کی بات نام ہے ترنم

کتنے بیکراں دریا پار کر لیئے ہم نے
موج موج میں جن کی زور تھا تلاطم کا

اے خیال کی کلیو! اور مسکرا لیتیں
کچھ ابھی تو آیا تھا رنگ سا تبسم کا

گفتگو کسی کی ہو تیرا دھیان رہتا ہے
ٹوٹ ٹوٹ جاتا ہے سلسلہ تکلم کا

حسرتِ محبت سے دیکھتے رہو جاوید
ہاتھ آ نہیں سکتا حسن ماہ و انجم کا

# اُتر پردیش میں اردو کی تیز رفتار ترقی

## موجودہ ریاستی حکومت کی جانب سے زبردست سہولتیں

اردو جسے دستور ہند میں ایک قومی زبان کا درجہ حاصل، ہمارے ملک خاص طور سے ہماری ریاست اتر پردیش کی ایک اہم اور مقبول عام زبان ہے یہ کسی ایک فرقے یا مذہب کی زبان نہیں۔ اس کے چمن کی آبیاری میں سب برابر کے شریک اور حصے دار ہیں۔ اتر پردیش کی موجودہ ریاستی حکومت نے اس کے پھلنے پھولنے اور اس کی ترقی و توسیع کے لیے متعدد اہم اور دور رس اقدامات کئے ہیں۔

### پرائمری سطح پر :-

- جولائی سنہ ۱۹۷۲ء سے ریاست کے تمام شہری علاقوں کے ہر پرائمری اسکول میں اردو پڑھنے کی سہولت۔
- اس مقصد سے نئے تقریباً ۴ ہزار اردو ٹیچروں کا فیصلہ۔
- اگر کسی پرائمری اسکول میں اُردو پڑھنے والے بچے نہ بھی ہوں تب بھی اس اسکول میں کم سے کم ایک اردو ٹیچر کا انتظام ہوگا۔
- تمام تسلیم شدہ اردو میڈیم اسکولوں اور مکتبوں کو مالی امداد دینے کا منصوبہ

- ٹریننگ اسکولوں میں اُردو کی استعداد رکھنے والے امیدواروں کو داخلہ میں سہولت۔
- اُردو کے ٹرینڈ ٹیچر نہ ملنے پر ان ٹرینڈ اردو ٹیچروں کی تقرری کا فیصلہ۔
- کوئی ان ٹرینڈ اردو ٹیچر اوپر کے احکامات کے بغیر علاحدہ نہیں کیا جائے گا۔
- ٹیچروں کو اُردو پڑھنے کی جانب زیادہ سے زیادہ متوجہ کرنے کے لئے تر غیبی الاؤنس جاری رکھنے کا فیصلہ۔
- نئے اُردو میڈیم اسکول قائم کرنے کی کوششوں کی یقین دہانی۔

## ثانوی سطح پر:۔

- جونیر اور ہائر سکنڈری اسکولوں میں سہ لسانی فارمولے کے تحت اُردو پڑھنے کا بندوبست۔
- ہر گورنمنٹ ہائر سکنڈری اسکول میں سہ لسانی فارمولے کے تحت اُردو کی تعلیم کے لئے ایک اُردو ٹیچر کی تقرری۔
- تسلیم شدہ ہائر سکنڈری اسکولوں میں بھی سہ لسانی فارمولے کے تحت اُردو کی تعلیم کا بندوبست کئے جانے کے احکامات۔
- جونیر ہائی اسکول تک تمام کتابیں اردو میں دستیاب۔

## ڈپٹی ڈائریکٹر (اُردو)

- اُردو کی تعلیم، اس کی دیکھ بھال اور ترقی کی رفتار کو تیز کرنے کے لئے ڈپٹی

ڈائریکٹر (اُردو) کی تقرری۔

## ڈگری سطح پر :-

● اعلیٰ سطح پر بھی اُردو کی تعلیم کا بندوبست۔

● بجنور، میرٹھ، سہارنپور، مظفر نگر، پیلی بھیت، مرادآباد، بریلی رامپور وغیرہ کے ضلعوں میں ایک ایک ڈگری کالج کو ڈگری کلاسوں میں اُردو پڑھانے کے لئے آئندہ تعلیمی سال سے مالی امداد دینے کا فیصلہ۔

● یونیورسٹیوں کے علاوہ اُن سے الحاق شدہ ڈگری کالجوں میں بھی اُردو کی تعلیم کی سہولت مہیا کرنے کے لئے کارروائی۔

● تمام گورنمنٹ کالجوں میں گریجویٹ اور پوسٹ گریجویٹ کی سطح پر اُردو کی تعلیم کا بندوبست۔

## اُردو اکاڈمی

● اُردو زبان کے تحفظ اور اردو ادب کی ترقی کے لئے ملک بھر میں سب سے پہلے ریاست اُتر پردیش میں اُردو اکاڈمی کا قیام۔

● اکاڈمی کے قیام سے ریاست میں اُردو زبان و ادب کا مستقبل ر[illegible]

● اُردو ادیبوں، شاعروں، لائبریریوں اور مطالعہ گھروں کو [illegible]

[illegible]ب سے اب تک پانچ لاکھ روپئے کے انعامات [illegible]

● تمام ضلع افسران [illegible]

- ان احکامات کی خلاف ورزی کرنے والے افسران کے خلاف تادیبی کارروائی کی جائے گی۔
- دیوانی ملازمتوں کے لئے اردو کا امتحان پاس کرنا ضروری۔
- اہم قوانین، قواعد اور سرکاری اعلانات اور فہرست رائے دہندگان کی اردو میں بھی اشاعت۔
- ہندی کی طرح اردو اخبارات کو بھی سہولتیں۔

---

اردو ہماری، آپ کی، سب کی زبان ہے
اسکی خدمت کرنا اور ترقی دینا ہمارا فریضہ ہے

---

محکمہ اطلاعات اتر پردیش کی جانب سے جاری کیا گیا۔

---

JT ٤٤٥ ج/۹۹۷۲/٧٤

یم
- جونیر ہائی ا
ڈپٹی ڈائریکٹر (اردو)

- اردو کی تعلیم، اس کی دیکھ بھال اور ترقی کی رفتار ہو

